# کتاب افصح الکلام

یعنی

قرآن شریف بزبان اردو و قرآن شریف مع ترجمہ اردو و قرآن شریف مع ترجمہ لفظی بزبان اردو

مؤلفہ

**فقیر تہور علی شاہ صوفی منصبدار وواعظ**

مولف کتاب افصح الکلام و احسن الادب و منتہی الادیب و احسن الاخلاق و ازہار البساتین و بستان الادب وغیرہ

ساکن حیدرآباد دکن محلہ دار الشفا عقب صدر محکمہ صفائی

۳۰ محرم الحرام ۱۳۳۹ھ

مطبع مصطفائی واقع کھارواڑہ بمبئی ۴

# فہرست مضامین کتاب افصح الکلام

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# قرآن شریف بزبان اردو

## الٓمٓ ۱۔ الفاتحۃ

تعریف الٰہی اور عبادت کا طریقہ بتلایا گیا

(شروع اللہ کے نام سے جو نہایت رحم والا (بڑا مہربان ہے)

(۱) ہر طرح کی ستایش اللہ ہی کے لئیے ہے جو تمام جہانوں کا پرورش کرنے والا ہے ٥ (۲) نہایت رحم والا بڑا مہربان ٥ (۳) روز جزا کا مالک ہے ٥ (۴) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں ٥ (۵) ہم کو سیدھے رستے پر چلا ٥ (۶) اون کے راستہ پر کہ جن پر تو نے فضل کیا ٥ (۷) نہ اون کے راستہ پر کہ جن پر تیرا غضب نازل ہوا نہ گمراہوں کے راستہ پر ٥

## الٓمٓ ۱۔ البقرۃ ۲

قرآن شریف اور اہل ایمان کی تعریف میں

(شروع اللہ کے نام سے جو نہایت رحم والا بڑا مہربان ہے)

(۱) الٓمٓ o یہ وہ کتاب کہ جس میں کوئی بھی شبہ نہیں پرہیزگاروں کی رہنما ہے o (۲) اون کی جو غیب پر ایمان رکھتے اور نماز قایم رکھتے اور جو کچھہ اُن کو ہم نے دیا ہے اُس میں سے (اللہ کی راہ میں) دیا بھی کرتے ہیں o (۳) اور اون کی (رہنما ہے) جو کچھہ کہ آپ پر نازل کیا گیا ہے اور جو کچھہ کہ آپ سے پہلے نازل کیا گیا ہے اس پر اور قیامت کے دن پر بھی ایمان لاتے ہیں o (۴) وُہی لوگ اپنے خدا کے رستہ پر ہیں اور وہی فلاح بھی پانیوالے ہیں o

## اہل کفر کے نااہلی کے بیان میں

(۱) بے شک جو لوگ انکار کر چکے ہیں اُن کے لیئے تو آپ کا ڈر سُنانا (اور نہ سُنانا (دونوں) برابر ہیں وہ ایمان نہ لائیں گے o (۲) (کیونکہ) اللہ نے اُن کے دلوں اور کانوں پر مُہر لگا دی ہے اور اُن کی آنکھوں پر پردہ پڑا ہوا ہے اور اُن کو بڑا عذاب ہونا ہے o

## منافق زبان سے اقرار کرتا ہے قلب سے نہیں

(۱) اور کچھہ ایسے بھی لوگ ہیں کہ جو (زبان سے تو) کہتے ہیں کہ ہم اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان لائے حالانکہ (درحقیقت) وہ ایماندار نہیں o (۲) وہ (اس سے اپنے نزدیک) اللہ کو اور ایمانداروں کو دھوکا دینا چاہتے ہیں حالانکہ وہ اپنے آپ ہی کو دھوکا دے رہے ہیں اور اِن کو خبر بھی نہیں o (۳) اِن کے

دلوں میں (شک کا) مرض ہے پس اللہ نے ان کا مرض بڑھا دیا ہے اور ان کو (مرنے کے بعد) سخت عذاب ہے اس سبب سے کہ وہ جھوٹ بولا کرتے تھے ۝

## منافق اپنی بُرائی کی تمیز نہیں کر سکتا

(۱) اور جب ان سے (یہ) کہا جاتا ہے کہ ملک میں فساد نہ کیا کرو تو وہ کہتے ہیں ہم ہی تو اصلاح کرنے والے ہیں ۝ (۲) دیکھو یہی تو مفسد ہیں لیکن ان کو خبر بھی نہیں ۝ (۳) اور جب ان سے (یہ) کہا جاتا ہے کہ تم بھی ایمان لاؤ جیسا کہ اور لوگ ایمان لائے تو کہتے ہیں کہ کیا ہم اسی طرح ایمان لے آئیں کہ جس طرح احمق ایمان لے آئے ہیں یہی احمق تو یہی ہیں مگر یہ جانتے نہیں ۝ (۴) اور جب ایمان داروں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لاچکے اور جب اپنے شیاطین کے پاس اکیلے ہوتے ہیں تو کہتے ہیں ہم تو تمہارے ساتھ ہیں ہم تو دل لگی کیا کرتے ہیں ۝ (۵) (حالانکہ) اللہ اون سے دل لگی کیا کرتا ہے اور اُن کو اُن کی گمراہی میں ڈھیل دے رہا ہے وہ اندھے ہو رہے ہیں ۝

## منافق کی پہلی مثال ؎

(۱) یہ (منافق) وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہدایت دے کر گمراہی خریدی پس اونکی تجارت میں کچھ بھی نفع نہ ہوا اور نہ وہ (تجارت کرنا ہی) جانتے تھے ۝ (۲) اُن کی مثل اُس شخص کی سی ہے کہ جس نے آگ سلگائی پس جب اوس کے آس پاس روشنی ہو گئی تو خدا نے اُن کی روشنی بجھا دی اور اُن کو اندھیریوں میں چھوڑ دیا۔ کہ کچھ

طرح) نہیں دیکھتے ہ (۳) (وہ) گونگے ہیں بہرے ہیں اندھے ہیں پس وہ (کسیطرح) راہ پر نہ آویں گے ہ

## منافق کی دوسری مثال

(۱) یا (اون کی مثال) آسمانی بارش کی ہے جس میں اندھیریاں اور کڑک اور بجلی بھی ہو (اور وہ) اپنی انگلیاں اپنے کانوں میں موت کے ڈر سے ٹھونس لیتے ہیں اور خدا کافروں کو گھیرے ہوے ہے ہ (۲) بجلی اُن کی بینائی کو اچکے لیتی ہے جب اون کو روشنی معلوم ہوتی ہے تو اوس میں چلنے لگتے ہیں اور جب اُن پر اندھیرا چھا جاتا ہے تو ٹھیر جاتے ہیں اور اگر خدا چاہے تو اُن کی شنوائی اور بینائی کو کھو دے بے شک اللہ ہر بات پر قادر ہے ہ

## توحید اور نعمتوں کا بیان

(۱) لوگو! اپنے اوس رب کی عبادت کیا کرو کہ جس نے تم کو اور تم سے پہلے لوگوں کو پیدا کیا تاکہ تم پرہیزگار ہو جاؤ ہ (۲) جس نے کہ تمہارے لیے زمین کا فرش اور آسمان کا چھت بنایا اور آسمان سے پانی برسایا پھر اس سے تمہارے کھانے کیلیے پھل لگائے پھر کسی کو بھی خدا کا شریک نہ بناؤ حالاں کہ تم جانتے بھی ہو ہ

## قرآن شریف کا معجزہ

(۱) اور اگر تم کو اوس چیز میں کہ جو ہم نے اپنے بندے پر نازل کی ہے شک ہو تو تم بھی اس کی مانند کوئی سورۃ بنا کر لاؤ اور خدا کے سوا جس قدر تمہارے حمایتی ہوں سب کو (مدد کے لیے) بلا لو اگر تم سچے ہو ٥ (۲) پھر اگر تم نہ کر سکو اور ہرگز نہ کر سکو گے تو اُس آگ سے بچو کہ جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں جو کافروں کے لیئے تیار کی گئی ہے ٥

## مومنین کو جنت کی بشارت

(۱) اور اُن لوگوں کو جو ایمان لائے اور اُنہوں نے اچھے کام بھی کیئے اس بات کا مژدہ دیجیئے کہ اُن کے لیئے باغ ہیں جن کے نیچے بڑی نہریں بہ رہی ہونگی جب اُنکو وہاں کوئی پھل کھانے کو ملے گا تو کہیں گے یہ تو وہی ہے جو ہم پہلے بھی کھا چکے ہیں اور ان کو ہم شکل چیزیں دی جائینگی اور اُن کے لیئے وہاں پاکیزہ بی بیاں ہونگی اور وہ وہاں سدا رہیں گے ٥

## مثال کے بیان کرنے سے مومن اور کافر کی آزمائش

(۱) بے شک اللہ کسی مثال بیان کرنے سے نہیں شرماتا مچھر کی ہو یا اُس سے بھی بڑھکر (کسی اور کمتر چیز کی ہو) پھر جو ایمان دار ہیں وہ تو اُس کو اپنے رب کیطرف سے صحیح جانتے ہیں اور جو کافر ہیں وہ کہتے ہیں کہ خدا کی اس سے کیا غرض ہے (جواب دیتا ہے) وہ اس سے بہتوں کو گمراہ کرتا ہے اور بہتوں کو اس سے ہدایت کرتا ہے اور گمراہ تو اس سے بدکاروں ہی کو کیا کرتا ہے ٥ (۲) کہ جو اللہ کے

عہد کو (مضبوط) باندھکر توڑ دیتے ہیں اور جس کے جوڑنے کا خدا نے حکم دیا ہے اُس کو توڑ ڈالتے ہیں اور ملک میں فساد مچاتے پھرتے ہیں یہی نقصان میں بھی پڑے ہوئے ہیں ٥

کافروں کو اپنی قدرت کاملہ کیطرف توجہ دلانا

(١) تم اللہ کا کیونکر انکار کرسکتے ہو! حالانکہ تم مردے تھے (معدوم تھے) پس تم کو زندہ (موجود) کیا پھر تم کو مارے گا پھر تم کو زندہ کیے گا پھر تم اُسی کے پاس پھرکر جاؤگے ٥ (٢) اللہ وہ ہے کہ جس نے جو کچھہ زمین میں ہے سب تمہارے لیئے پیدا کیا پھر آسمان کے طرف متوجہ ہوا تو اون کو سات آسمان بنادیا اور وہ ہر چیز (بنانا) جانتا ہے ٥

ملائکہ نے اپنے کو بہتر جانا

(١) اور جب کہ آپ کے رب نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمین میں ایک خلیفہ بنانا چاہتا ہوں وہ بولے کیا تو زمین میں ایسے شخص کو خلیفہ کرنا چاہتا ہے کہ جو اوس میں فساد پھیلائے اور خونریزیاں کیا کرے حالانکہ ہم تیری حمد کے ساتھہ تسبیح کہتے اور تیری پاکی بیان کرتے ہیں (پھر اس کی کیا ضرورت) (اللہ نے) کہا میں جو کچھہ جانتا ہوں وہ تم نہیں جانتے ٥

## حضرت آدمؑ کے علم سے ملائکہ کا عاجز ہونا

(۱) اور (خدا نے) آدم کو سب نام سکہائے پھر اُن چیزوں کو فرشتوں کے سامنے کر کے یہ کہا کہ مجکو ان چیزوں کے نام تو بتلاؤ اگر تم سچے ہو ٥ (۲) (فرشتوں نے) کہا تو پاک ہے ہم تو اسی قدر جانتے ہیں کہ جس قدر تو نے ہم کو تبلا دیا ہے بیشک تو ہی بڑا جاننے والا حکمت والا ہے ٥ (۳) (تب خدا نے) فرمایا اے آدم (فرشتوں کو) ان چیزوں کے نام تم بتا دو پھر جب آدم نے (فرشتوں کو) اُن کے نام بتا دئیے (تو خدا نے) فرمایا کہ کیا میں نے تم سے نہ کہہ دیا تھا کہ میں آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ چیزوں کو جانتا ہوں اور جو تم ظاہر کرتے ہو اور جو پوشیدہ رکھتے ہو اُس کو بھی جانتا ہوں ٥

## ملائکہ کو حکم ہوا کہ حضرت آدمؑ کے علم کی تعظیم کرو

(۱) اور جب کہ ہم نے فرشتوں سے کہا کہ تم آدمؑ کے آگے جُھکو (تعظیم کے لیئے) پس وہ سب جُھکے مگر ابلیس کہ اوس نے انکار اور تکبُّر کیا اور وہ تھا ہی کافروں میں کا ٥

## حضرت آدمؑ اور حوّا کو جنت میں رہنے کا حُکم

(۱) اور ہم نے کہا اے آدمؑ تم اور تمہاری بیوی جنت میں جا بسو اور وہاں دل بہر کے جہاں سے چاہو کھاؤ (پیو) اور اس درخت کے پاس بھی نہ پھٹکنا ورنہ بُرا خمیازہ بھگتوگے

## حضرت آدم اور حوا کا جنت سے نکلنا اور توبہ کا قبول ہونا

(۱) پھر شیطان نے اُن کو وہاں سے ڈگمگا دیا پھر جس عیش میں وہ تھے اوس سے نکلوا کر رہا اور ہم نے حکم دیا کہ تم نیچے اُترو تم میں سے ایک دوسرے کا دشمن ہے اور تمہارا ایک وقت تک (زمین پر) ٹھکانا اور سامان ہے ٥ (۲) پھر آدم نے اپنے رب کی طرف سے چند کلمات حاصل کیئے تب (خدا نے) آدم کو معاف کر دیا بے شک وہ معاف کرنے والا مہربان ہے ٥ (۳) ہم نے کہہ دیا تھا تم سب یہاں سے نیچے اُتر جاؤ پھر اگر تمہارے پاس میری طرف سے کوئی ہدایت پہنچے (تو اوس پر عمل کرنا کس لیئے کہ) جو میری ہدایت پر چلیں گے تو اُون پر نہ کچھہ خوف ہوگا اور نہ وہ غمگیں ہوں گے ٥ (۴) اور جو انکار کریں گے اور ہماری آیتوں کو جھٹلائینگے وہی جہنمی بھی ہونگے جو اُسی میں ہمیشہ رہا کریں گے ٥

## عہد کو پورا کرنے کا حکم

(۱) بنی اسرائیل! میری وہ نعمتیں یاد کرو کہ جو میں نے تم کو بخشی تھیں اور میرے اقرار کو پورا کرو تو میں بھی تمہارے اقرار کو پورا کروں اور مجھہ ہی سے ڈرا کرو ٥

## قرآن پر ایمان لانے کے لیے تاکید کیگئی

(۱) اور اس کتاب (یعنی قرآن) پر ایمان لاؤ کہ جس کو میں نے تمہارے اصول دین کی تصدیق کرتا ہوا نازل کیا ہے اور سب سے پہلے تم اُس کے منکر نہ ہو اور

میری آیتوں کو تہوڑی سی قیمت لے کر نہ بیچو اور مجہہ ہی سے ڈرا کرو ٥

## صبر اور نماز سے مدد لیا کرو

(۱) اور سچ میں جہوٹ نہ ملایا کرو اور جان بوجہکر حق کو نہ چہپایا کرو (۲) اور نماز قایم کیا کرو اور زکواۃ دیا کرو اور رکوع کرنے والوں کے ساتہہ مل کر رکوع کرتے رہو ٥ (۳) کیا لوگوں کو تو نیکی کرنا تبلاتے ہو اور اپنی خبر ہی نہیں رکہتے حالانکہ تم کتاب پڑہتے ہو پہر کیوں نہیں سمجہتے ٥ (۴) اور صبر اور نماز سے مدد لیا کرو بلاشبہ نماز مشکل ہے مگر اُن پہ کہ جو عاجزی کرتے ہیں ٥ (۵) (اور) وہ یہہ سمجہتے ہیں کہ ضرور ہم کو اپنے پروردگار سے ملنا ہے اور ہمکو اُس کے پاس پہر کر جانا ہے (پس اُن پر کچہہ بہی مشکل نہیں) ٥

## نعمات الٰہی کو یاد کرو اور قیامت کے دن کوئی کسی کے کام نہ آیگا

(۱) اے بنی اسرائیل! میری اُن نعمتوں کو یاد کرو کہ جو میں نے تم کو بخشیں اور میں نے تم کو جہاں پر فضیلت دی ٥ (۲) اور اُس دن سے بہی ڈرو کہ جس دن کوئی شخص کسی کے کچہہ بہی کام نہ آئے گا اور نہ اُن کے لیئے کوئی سفارش قبول ہوگی اور نہ اُس کے عوض میں کوئی معاوضہ لیا جائے گا اور نہ اُنکی مدد کی جائیگی ٥

## بنی اسرائیل کو فرعون سے نجات دلانا

(۱) اور (اُس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے تم کو فرعونیوں سے نجات دی وہ تم کو بُری طرح کا عذاب دیا کرتے تھے تمہارے بیٹوں کو ذبح کرتے تھے اور تمہاری لڑکیوں کو زندہ رہنے دیتے تھے اور اس میں تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہاری بڑی آزمائش تھی ٥ (۲) اور (اس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے تمہارے لیئے سمندر کو پھاڑ دیا پس تم کو تو بچالیا اور تمہارے دیکھتے دیکھتے فرعونیوں کو ڈبو دیا ٥

---

حضرت موسیٰ کا کوہ طور پر چالیس راتیں رہکر توریت کا حاصل کرنا

(۱) اور (اُس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے موسیٰ سے چالیس رات کا وعدہ کیا پھر اُس کے بعد تم نے بچھڑا اپنا لیا حالانکہ تم ستم کر رہے تھے ٥ (۲) پھر اس کے بعد بھی ہم نے تم کو معاف کر دیا تاکہ تم شکر کرو ٥ (۳) اور (اُس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے موسیٰ کو کتاب (توراۃ) اور قانون شریعت دیا تاکہ تم ہدایت پاؤ ٥ (۴) اور (اُس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ بھائیو! بلا شک تم نے بچھڑا اپنا کر اپنی جانوں پر ظلم کر لیا پس اپنے پروردگار کے آگے توبہ کرو (اور وہ یہ ہے) کہ آپس میں ایک دوسرے کو قتل کرے یہ تمہارے لیے تمہارے پروردگار کے نزدیک بہت بہتر ہے پھر تم کو خدا نے معاف کیا بے شک وہ بڑا معاف کرنیوالا مہربان ہے ٥

## حضرت موسیٰ سے خدا کو علانیہ دیکھنے کی خواہش

(۱) اور (اُس دن کو بھی یاد کرو) جب کہ تم نے (یعنی تمہارے بزرگوں نے) کہا کہ اے موسیٰ جب تک کہ ہم خدا کو علانیہ نہ دیکھ لیں گے آپ کا ہرگز یقین نہ کریں گے تب تم کو بجلی نے دیکھتے دیکھتے آلیا ۵ (۲) پھر ہم نے تم کو تمہارے مرنے کے بعد جلا اُٹھایا تاکہ تم شکر کرو ۵

## منّ وسلوےٰ کا نازل کرنا ۵

(۱) اور ہم نے تم پر ابر کا سایہ کیا ۔ اور تم پر منّ وسلوےٰ اُتارا (اور اجازت دی کہ) جو کچھ ہم نے تم کو پاکیزہ چیزیں عطا کی ہیں اُن میں سے کھاؤ (پیو) اور انہوں نے ہمارا تو کچھ بھی نہیں بگاڑا بلکہ اپنا ہی کچھ بگاڑتے رہے ۵ ۵

## شہر میں داخل ہوتے وقت نافرمانی کی سزا

(۱) اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے کہا کہ اس شہر میں جاؤ پھر وہاں دل بھر کر جہاں سے چاہو کھاؤ اور دروازہ میں سجدہ کرتے ہوئے گھسنا اور معافی مانگتے ہوئے جانا تو ہم بھی تمہاری خطائیں معاف کردیں گے اور اچھے لوگوں کو اور زیادہ بھی دیں گے ۵ (۲) پھر ستمگار اُس بات کے سوائے جو اُن سے کہی گئی تھی اور (بات) کہنے لگے تو ہم نے بھی اون شریروں پر اُن کی اس بدکاری کے سبب جو وہ کیا کرتے تھے آسمان سے ایک بڑی بلا نازل کی ۵ ۵

## حضرت موسیٰ نے اپنی قوم کیلئے پانیکی درخواست کی

(۱) اور (یاد کرو) جب کہ موسیٰ نے اپنی قوم کے لئیے پانی کی درخواست کی تو ہم نے فرمایا (اے موسیٰ) اپنے عصا کو پتھر پر مارو (انہوں نے عصا مارا) تو اوس سے بارہ چشمے پہوٹ نکلے سب لوگوں نے اپنا گہاٹ جان لیا (اجازت دی گئی کہ) خدا کے دئیے ہوئے رزق میں سے کہاؤ اور پیو اور زمیں میں فساد مچاتے نہ پہرو ٥

## اعلےٰ رزق کے مُعاوضہ میں ادنیٰ چیزونکی خواہش

(۱) اور (یاد کرو) جب کہ تم نے موسیٰ سے کہا کہ ہم تو ایک کہانے پر صبر نہیں کر سکتے پس ہمارے لئیے اپنے رب سے مانگیئے کہ وہ ہمارے لئیے زمین کی پیداوار میں سے ساگ اور ککڑی اور گیہوں اور مسور اور پیاز پیدا کرے (موسیٰ نے کہا) کیا تم بڑھیا چیز کو اچھی چیز کے بدلے میں لینا چاہتے ہو؟ کسی شہر میں اترپڑو بے شک جو تم مانگتے ہو تم کو ملیگا اور (اور ان کی ان باتوں سے) اون پر ذلت اور کنگلاپن ڈالا گیا اور اور انہوں نے غضب الٰہی کمایا یہ اس لیے کہ وہ خدا کی نشانیوں کا انکار کرتے رہتے تھے اور ناحق نبیوں کو قتل کیا کرتے رہتے (اور نیز) یہ (غضب الٰہی) اس لئیے ہوا کہ وہ نافرمانی کیا کرتے اور حد سے بڑہ جاتے تھے ٥ (۲) جو کوئی مسلمان اور یہودی اور نصرانی اور صابی اللہ اور روز آخرت پر ایمان لائے اور اچھے کام بھی کرتا رہے تو اون کا اجر اون کے رب کے ہاں موجود ہے اور نہ اون پر کچھہ خوف طاری ہوگا اور نہ وہ کچھہ غم کریں گے ٥ ۲ؕ

عہد کے قبول نکرنے سے خدا نے اون پر کوہ طور کو بلند کیا

(۱) اور دیاد کرد) جب کہ ہم نے تم سے عہد لیا اور تم پر کوہ طور بلند کیا (اور کہا) جو کچھہ ہم نے تم کو دیا ہے اوس کو مضبوط ہو کر لو اور جو کچھہ اوس میں ہے اوس کو یاد رکھو تاکہ تم پرہیز گار بنو ہ (۲) پہر تم اس کے بعد بہی پہر گئے پہر اگر تم پر خدا کا فضل اور اوس کی رحمت نہوتی تو تم تباہ ہو جاتے ہ (۳) اور بے شک تم کو وہ لوگ بہی معلوم ہیں جنہوں نے تم میں سے سنیت کے دن زیادتی کی تہی پہر ہم نے اُن سے کہدیا کہ ذلیل پہٹکارے ہوئے بندر ہو جاؤ ہ (۴) پس ہم نے اس واقعہ کو اُس زمانہ کے لوگوں کے لیئے اور اون سے پچھلے لوگوں کے لیئے عبرت اور پرہیزگاروں کے لیے نصیحت بنا دیا ہ

خداوند عالم نے گائے کو ذبح کرنے کا حکم دے کر اپنی قدرت کو ظاہر فرمایا ہے

(۱) اور دیاد کرد) جب کہ موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ تم کو خدا حکم دیتا ہے کہ ایک گائے ذبح کر ڈالو وہ بولے کیا آپ ہم سے دل لگی کرتے ہیں (موسیٰ نے) کہا خدا کی پناہ کہ میں (دل لگی کر کے) جاہلوں میں شامل ہو جاؤں ہ (۲) (بنی اسرائیل نے) کہا اپنے خدا سے پوچھو کہ وہ ہم کو بتائے کہ کیسی ہو؟ (موسیٰ نے) کہا وہ یہ فرماتا ہے کہ وہ ایک ایسی گائے ہو کہ جو نہ بڈہی ہو نہ بچہڑی اس کے بیچ کی بر اس ہو پہر اب تو جو تم کو حکم دیا گیا ہے کر دہ (۳) وہ بولے اپنے رب سے پوچھو کہ وہ ہم کو بتائے اُس کا رنگ کیسا ہو؟ (موسیٰ نے) کہا وہ فرماتا ہے کہ وہ ایسے زرد ڈہڈہاتے

رنگ کی دیتی بہت زرد اور پیلی) گائے ہو کہ جو دیکھنے والوں کو خوش معلوم ہو ٥ (۶۷) وہ بولے اپنے رب سے پوچھو کہ وہ ہم کو بتائے وہ کیسی ہو اس لیئے کہ ہم کو تو گائیوں میں (چنداں) امتیاز نہیں معلوم ہوتا اور اگر خدا نے چاہا تو ہم ٹھیک پتا لگا لیں گے ٥ (۵) (موسیٰ نے) کہا وہ فرماتا ہے کہ وہ ایک ایسی گائے ہو کہ جو نہ ہلوں میں جتی ہو اور نہ لاؤ کشی کی ہو عمدہ ہو اوس میں کوئی داغ دھبہ بھی نہو وہ بولے (ہاں) اب آپ نے ٹھیک بات بتلائی پس اوس کو ذبح تو کر دیا مگر کرنے والے نہ تھے ٥ (۶) اور (یاد کرو) جب کہ تم نے ایک شخص کو قتل کر کے اوس میں جھگڑنے لگے اور اللہ تو اوس چیز کو جسکو تم چھپاتے تھے ظاہر کرنا تہا ٥ (۷) پہر ہم نے حکم دیا کہ (اس میت پر اس گائے) کا کوئی ٹکڑا ارکہدو اللہ یوں ہی مردوں کو زندہ کر دیا کرتا ہے۔ اور تم کو اپنی نشانیاں دکہایا کرتا ہے تاکہ تم سمجہو ٥ -

---

یہ سبب گمراہی یا نافرمانی کے انسان کا قلب پتہر سے زیادہ سخت ہو جاتا ہے (۱) پہر اوس کے بعد تمہارے دل سخت ہو گئے گویا کہ وہ پتھر ہیں یا سختی میں اون سے بہی زیادہ تر اور بے شک بعض پتھر تو ایسے بہی ہیں کہ جن سے نہریں پہوٹ کر نکلتی ہیں اور بعض ایسے بہی ہیں کہ جو پہٹتے ہیں پہر اون سے پانی جہرتا ہے اور بعض ایسے بہی ہیں کہ جو خدا کے خوف سے نیچے گرتے ہیں اور اللہ تمہارے کام سے بے خبر نہیں ہے ٥



خدا نے مسلمانوں کو آگاہ فرمایا کہ یہودی میرے احکام کو عمداً بدلتے تھے

(۱) (مسلمانو!) کیا تم کو یہ توقع ہے کہ (یہود) تمہیں مانیں گے حالانکہ ان میں سے ایک ایسا گروہ بھی ہو گزرا ہے کہ جو کلام خدا سنتا تھا پھر اوس کو سمجھنے کے بعد دیدۂ و دانستہ بدل ڈالتا تہا ٥ (۲) اور جب وہ مسلمانوں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم بھی ایمان لے آئے اور جب ایک دوسرے سے تنہا ملتا ہے تو کہتے ہیں کہ کیا تم مسلمانوں کو وہ بات کہہ دیتے ہو کہ جو خدا نے تم پر ظاہر کی ہے تاکہ وہ اس سے تم کو تمہارے رب کے روبرو الزام دینے لگیں کیا تم نہیں سمجھتے ٥ (۳) کیا وہ (یہودی) نہیں جانتے کہ جو کچھہ وہ پوشیدہ اور جو کچھہ ظاہر کرتے ہیں سب کو اللہ جانتا ہے ٥

بعضے ان پڑہ یہودی لوگوں کی خوشنودی کے موافق احکام کہا کرتے تھے

(۱) اور بعض اون میں سے ان پڑہ بہی ہیں جن کو اپنے دلی منصوبوں کے سوا کتاب کا علم ہی نہیں اور وہ محض اٹکل پچو باتیں بنایا کرتے ہیں ٥ (۲) پس افسوس ہے ان لوگوں پر جو اپنے ہاتھوں سے لکھتے ہیں پہر کہتے ہیں کہ یہ اللہ کیطرف سے ہے تاکہ اوس سے کچھہ روپیہ کمائیں پہر تف ہے اون کے ہاتھوں کے لکھنے پر اور تف ہے اونکی کمائی پر ٥ (۳) اور وہ (یہہ بہی) کہا کرتے ہیں کہ بجز چند گنتی کے دنوں کے ہم کو آگ (دوزخ کی) نہ چہوئے گی (اے نبی) اون سے پوچھو کیا تم نے اللہ سے کوئی عہد کرالیا ہے کہ پہر وہ اپنے عہد کے ہرگز خلاف نہ کرے گا یا تم اللہ پر وہ

رفاہ

باتیں بناتے ہو کہ جن کو تم خود بھی نہیں جانتے ٥ (۴) ہاں جس کسی نے برائی کمائی ہوگی اور اوس کو گناہوں نے ہر طرف سے گھیر لیا ہوگا پس وہی دوزخی ہیں وہی اوس میں ہمیشہ رہا کریں گے ٥ (۵) اور جنہوں نے کہ ایمان لاکر اچھے کام بھی کیے ہوں گے وہی جنتی ہیں وہ اوس میں ہمیشہ رہا کریں گے ٥

پروردگار عالم نے بنی اسرائیل سے اوامر و نواہی کے ساتھہ پابند رہنے کا عہد لیا (۱) اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے بنی اسرائیل سے عہد لیا کہ خدا کے سوائے اور کسی کی عبادت نکرنا اور ماں باپ سے اور قرابت داروں اور یتیموں اور بے کسوں سے سلوک کرنا اور لوگوں سے اچھی بات کہنا اور نماز قایم کرنا اور زکواۃ دینا پھر بجز چند آدمیوں کے تم میں سے مونہہ موڑ کر سب پھر گئے ٥ (۲) اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے تم سے عہد لیا کہ آپس میں خونریزی نہ کرنا اور نہ اپنے لوگوں کو جلا وطن کرنا پھر تم نے اقرار کر لیا اور تم (اس کی) شہادت بھی دیتے ہو ٥ (۳) پھر تم ہی تو وہ ہو کہ جو اپنے لوگوں کو آپ قتل کرتے ہو اور اپنے ایک گروہ کو اون کے گھروں سے باہر نکالتے ہو اون پر گناہ اور زیادتی سے چڑھائی کرتے ہو اور اگر (وہی قوم غیروں کے ہاتھہ سے) قیدی ہو کر تمہارے پاس آتی ہے تو تم اون کو فدیہ دے کر چھڑا لیتے ہو حالانکہ اون کا نکالدینا ہی تم پر حرام تھا پھر کیا تم کتاب کے ایک حصہ پر ایمان رکھتے ہو اور دوسرے حصہ کا انکار کرتے ہو پھر جو تم میں سے ایسا کرے تو اوسکی یہی سزا ہے کہ دنیا میں بھی رسوا ہو اور قیامت کے روز بھی سخت عذاب میں ڈالا جاوے اور اللہ تمہارے کام سے غافل نہیں ٥ (۴)

یہی وہ لوگ ہیں کہ جنہوں نے آخرت کے بدلے میں دنیا کی زندگی کو خرید کیا پس نہ اون کے عذاب میں کمی ہوگی اور نہ اون کی مدد کو کوئی پہنچے گا ہ

خداوندعالم نے بغرض ہدایت رسولوں کو پے درپے بھیجا نا اہلوں نے بعضے پیغمبروں کی تکذیب کی اور بعضوں کو قتل کیا ہ

(۱) اور بیشک ہم نے موسیٰ کو کتاب (توراۃ) دی اور اوس کے بعد بھی پے درپے رسول بھیجتے رہے اور ہم نے مریم کے بیٹے عیسیٰ کو بھی نشانیاں دی تھیں اور روح القدس سے اُنکی تائید کی تھی کیا (یہی کرنا تھا کہ) جب تمہارے پاس کوئی رسول وہ حکم لائے کہ جسکو تمہارا دل نہ چاہے تو تم اکڑ بیٹھے جاؤ پس ایک گروہ کو جھٹلانے اور ایک گروہ کو قتل کرنے لگو (۲) اور کہتے ہیں ہمارے دل غلاف میں ہیں (نہیں) بلکہ اون پر اون کے کفر کے سبب اللہ نے لعنت کر دی ہے پس اس لیئے بہت ہی کم ایمان لاتے ہیں ہ

قرآن شریف تصدیق کرتا ہے توریت کی

(۱) اور جب کہ ان کے پاس خدا کی طرف سے کتاب اون کے اصول مذہب کی تصدیق کرتی ہوئی آئی حالانکہ اس سے پیشتر (اس کی برکت سے) کافروں پر فتحیابی بھی چاہا کرتے تھے تو پھر جب اون کے پاس وہ چیز (قرآن) کہ جس کو پہچان لیا آئی تو اوس کے منکر ہو گئے پس منکروں پر خدا کی مار ہ (۳) انہوں نے اپنی جانوں کو بہت ہی بری چیز کے بیعے بیچ ڈالا (وہ یہہ) کہ اللہ کی نازل کی ہوئی چیزوں کا اس ضد میں آ کر انکار کرنے لگے کہ وہ اپنے

فضل (وحی) کو اپنے بندوںمیں سے جس پر چاہتا ہے کیوں نازل کرتا ہے پس انہوں نے غصے پر غصہ کمایا اور کافروں کو ذلت کا عذاب ہے ٥ (۲) اور جب اون سے کہا جاتا ہے کہ جو خدا نے نازل کیا ہے اوس پر تو ایمان لاؤ تو کہتے ہیں ہم تو اوس پر ایمان لاتے ہیں جو ہم پر نازل کیا گیا اور اوس کے سوائے سب کے منکر ہیں حالانکہ وہ (جس کے وہ منکر ہیں یعنی قرآن) وہ برحق ہے جو اون کے پاس ہے اوس کی تصدیق کر رہا ہے (ای محمدؐ) ان سے پوچھو پہر اگر تم ایمان دار تھے تو خدا کے رسولوں کو پہلے کیوں قتل کیا کرتے تھے ٥ (۴) اور بے شک تمہارے پاس موسیٰ معجزے لے کر آئے پہر اوس کے بعد بھی تم نے بچھڑا اپنا لیا حالانکہ تم بڑا ستم کر رہے تھے ٥ (۵) اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے تم سے عہد لیا اور تم پر کوہ طور اٹھایا کہ جو ہم نے تم کو دیا ہے (یعنی تورات) اوس کو مضبوط ہو کر لو اور سنو انہوں نے کہا سن تو لیا لیکن ماننے کے نہیں اور اون کے دلوں میں تو اون کے کفر کی وجہ سے بچھڑا اسرایت کر گیا تھا (اے نبی) کہدو اگر تم ایمان دار ہو تو تمہارا ایمان تم کو بہت ہی بُرا حکم دے رہا ہے ٥ (۶) کہدو! اگر آخرت کا گھر خدا کے نزدیک سب کے علاوہ خاص تمہارے ہی لیئے ہے تو موت کی آرزو کرو اگر تم سچے ہو ٥ (۷) اور وہ تو اوس کی ہرگز ہرگز کبھی بھی آرزو نہ کرینگے اپنے اون اعمال کے سبب سے جو ان کے ہاتھوں نے آگے بھیج رکھے ہیں اور اللہ تو ظالموں کو خوب جانتا ہے ٥ (۸) اور اب ان کو زندگی کا سب لوگوں سے اور (خاصکر) مشرکوں سے بھی زیادہ حریص پائیں گے ان میں سے ہر ایک آرزو کرتا ہے کہ کاش ہزار برس کی عمر دی جائے اور اگر (اتنی) عمر بھی دی جائے تو بھی وہ عذاب سے نہیں

بچ سکتا اور جو کچھہ بھی وہ کر رہے ہیں اللہ اوس کو خوب دیکھہ رہا ہے ہ ؛

جو کوئی خدا اور رسولوں اور فرشتوں کا عدو ہے بہ تحقیق وہ کافر ہے

(۱) کہو جو کوئی جبریل کا دشمن ہے (تو وہ خدا کا دشمن ہے) کس لیئے کہ اوس نے تو اس (قرآن) کو آپ کے دل پر خدا کے حکم سے اوتارا ہے جو وہ اپنے سے پہلے باتوں کی تصدیق کر رہا ہے اور وہ مومنوں کے لیئے ہدایت اور خوش خبری دیرہا ہے ہ (۲) جو کوئی خدا کا اور اُس کے فرشتوں کا اور اوس کے رسولوں کا اور جبرئیل کا اور میکائیل کا دشمن ہے تو اللہ بھی کافروں کا دشمن ہے

خدا کے کلام کا انکار بدکار ہی کیا کرتے ہیں ؛

(۱) اور بے شک ہم نے آپ کے پاس کھلی ہوئیں آیتیں بھیجدی ہیں اور ان کا بدکار لوگ ہی انکار کیا کرتے ہیں ہ (۲) اور کیا (یہ نہیں کیا کہ) جب انہوں نے کوئی عہد باندھا تو اُنہیں میں سے ایک فریق نے اوس کو (توڑکر) پھینک دیا بلکہ انہیں سے اکثر تو اس کا اعتبار ہی نہیں کرتے تھے ہ (۳) اور جب کہ اُون کے پاس خدا کی طرف سے وہ رسول آیا کہ جو اون کے پاس ہے اوس کی تصدیق کرتا ہے تو اہل کتاب کے ایک فریق نے خدا کی کتاب کو اپنی پیٹھہ کے پیچھے ایسا پھینکا کہ گویا اوس کو جانتے ہی نہیں ہ



## بدوں حکمِ خدا جادو کا اثر نہیں ہوتا

(۱) اور یہود اوس چیز کے پیچھے پڑ گئے کہ جس کو شیاطین سلیمان کے عہد میں پڑھا کرتے تھے اور سلیمان تو کافر نہیں ہوئے تھے بلکہ خود وہ شیاطین ہی کافر تھے جو لوگوں کو جادو سکھایا کرتے تھے اور اِس کے بھی (پیچھے پڑ گئے) کہ جو شہر بابل میں ہاروت ماروت دو فرشتوں پر اوتارا گیا تھا۔ اور وہ کسی کو سکھاتے نہتے جب تک یہ نہ کہدیتے تھے کہ ہم تو صرف آزمایش کے لیئے ہیں تو کافر نہ بن لیس اُن سے وہ بات سیکھتے تھے کہ جس سے خاوند اور بیوی میں جدائی ڈالیں حالاں کہ وہ اوس سے کسی کو بجز حکم خدا کے کچھہ بھی ضرر نہیں پہونچا سکتے تھے اور (یہود) وہ چیز سیکھتے تھے کہ جو اون کو ضرر دیتی تھی نہ نفع اور وہ یہ بھی جانتے تھے کہ جس نے جادو خریدا اوس کے لیئے آخرت میں کچھہ بھی حصہ نہیں اور جس چیز کو انہوں نے اپنی جانوں سے خریدا وہ بہت ہی بد تھا کاش وہ جانتے بھی تو ہ (۲) اور اگر وہ ایمان لاتے اور پرہیز گاری کرتے تو البتہ خدا کے ہاں کا اجر اُنکے لیئے بہتر تھا کاش اُنکو علم بھی ہوتا ہ

## مسلمانوں کو سرکارِ دوعالم صلعم کے ساتھہ ادب سے پیش آنے کا حکم

(۱) مسلمانو (اپنی صلے اللہ علیہ وسلم سے لفظ) راعنا نہ کہا کرو بلکہ انظرنا کہا کرو اور سنا کرو اور کافروں کو تو دُکھہ دینے والا عذاب ہے ہ (۲) اہل کتاب کے کافر اور مشرکین نہیں چاہتے کہ تمہارے رب کی طرف سے تم پر کوئی بھی اچھی بات نازل ہو اور اللہ تو اپنی رحمت سے جس کو چاہتا ہے مخصوص کرتا ہے اور اللہ بڑا

فضل کرنے والا ہے ٥ (۳) ہم جو کسی آیت کو منسوخ کرتے یا بھلا دیتے ہیں تو اوس سے
بہتر یا اوس کی برابر لاتے ہیں کیا آپ نہیں جانتے کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے ٥ (۴)
کیا آپ نہیں جانتے کہ خدا ہی کے لیئے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے اور تمہارے
لیئے خدا کے سوائے نہ کوئی دوست ہے نہ مددگار ٥

اکثر اہل کتاب مسلمانوں کو اسلام سے برگشتہ کرنیکی کوشش کرتے تھے

(۱) کیا تم بھی (اے مسلمانو!) چاہتے ہو کہ اپنے پیغمبر سے ویسے ہی سوال کرو جیسا کہ
اس سے پہلے موسیٰ سے سوال کیئے گئے تھے اور جس نے کفر سے ایمان کو بدلا تو وہ سیدھے
رستے سے بہکا ٥ (۲) اکثر اہل کتاب تو اپنے حسد سے حق ظاہر ہونے کے بعد بھی یہ چاہتے
ہیں کہ کسی طرح سے تم کو بھی ایمان لانے کے بعد پہر کفر کی طرف لوٹا کرلے جائیں پس
تم اوس وقت تک کہ اللہ اپنا حکم لائے معاف کرو اور درگزر کرتے رہو اللہ ہر چیز پر
قادر ہے ٥ (۳) اور نماز پڑہا کرو اور زکواۃ دیا کرو اور جو کچہہ نیکی تم اپنے لیئے آگے
بہیجوگے تو اوس کو خدا کے پاس موجود پاؤگے بے شک اللہ تمہارے کام دیکہہ رہا ہے ٥

یہود یا نصاریٰ خاص کر اپنے کو جنتی سمجہتے اور ایک دوسرے کو گمراہ ہی سمجہتے تھے

(۱) اور (اہل کتاب) کہتے ہیں کہ بجز یہود یا نصاریٰ کے اور کوئی ہرگز جنت میں
داخل نہوگا یہ اون کے ڈہکوسلے ہیں (اے محمد اون سے) کہدو کہ تم (اس بات پر)
اپنی دلیل تو لاؤ اگر تم سچے ہو ٥ (۲) ہاں جس کسی نے اللہ کے سامنے اپنا مونہہ جہکا دیا

اور وہ نیکی کرنے والا بھی ہو تو اوس کے لیئے اوس کا بدلا اوس کے رب کے پاس ہے
اور نہ اون پر کچھہ خوف ہوگا اور نہ وہ غمگیں ہوں گے ٥ (۳) اور یہود کہتے ہیں
کہ عیسائی ٹھیک راہ پر نہیں اور عیسائی کہتے ہیں کہ یہود راہ حق پر نہیں حالاں کہ وہ
سب کتاب بھی پڑھتے ہیں ایسے ہی باتیں وہ لوگ بہی کہتے ہیں جو بے علم ہیں (یعنی
مشرکین عرب) پھر اللہ قیامت کے دن ان باتوں کا کہ جن میں وہ جھگڑ رہے ہیں
تو فیصلہ کر دے گا ٥

جو خدا کی مسجد میں جانیسے روکے وہ بڑا ظالم ہے۔

(۱) اور اوس سے بڑھکر کون ظالم ہوگا کہ جس نے اللہ کی مسجدوں میں اوس کے
نام لینے کی بھی ممانعت کر دی اور اون کے اجاڑ دینے میں کوشش کی ہو اون کو
تو یہی لائق تھا کہ اون میں ڈرتے ہوے جاتے ٥ (۵) اون کے لیئے دنیا میں بھی
رسوائی ہے اور اون کو آخرت میں بھی بڑا عذاب ہے ٥ (٦) اور مشرق اور
مغرب اللہ ہی کا ہے پھر جدہر پھر جاؤ اودہر ہی خدا کا رخ ہے خدا وسعت والا دانا ہے

خدا کے لیے کوئی بیٹا نہیں

(۱) اور کہتے ہیں کہ خدا نے بیٹا بنا لیا ہے حالانکہ وہ پاک ہے بلکہ جو کچھہ کہ آسمانوں اور زمین
میں ہے سب اوسی کا ہے سب اوسی کے فرماں بردار ہیں ٥ (۲) وہ آسمانوں اور زمین کا
پیدا کرنے والا ہے اور جب کوئی چیز کرنا چاہتا ہے تو صرف یہی کہہ دیتا ہے کہ ہوجا

پس وہ ہو جاتی ہے ٥

بے علم کہتے ہیں کہ اللہ ہم سے کلام کیوں نہیں کرتا

(۱) اور بے علم (مشرکین عرب) کہتے ہیں کہ اللہ ہم سے کیوں کلام نہیں کرتا یا ہمارے پاس کوئی نشانی کیوں نہیں آتی اِن سے پہلے لوگ بھی ایسی ہی باتیں کہہ چکے ہیں ان کے دل ایک دوسرے کے مشابہ ہوگئے یقین کرنے والوں کے لیے تو ہم آیتیں بیان کر چکے ہیں ٥ (۲) ہم نے تم کو (اے نبی) دین حق دیکر خوشی اور ڈر سنانے کو بھیجا ہے اور تم سے (اے نبی) جہنمیوں کی کوئی پرسش نہ ہوگی ٥ (۳) اور یہود آپ سے ہرگز خوش نہوں گے اور نہ نصارے ہی راضی ہوں گے تا وقتیکہ آپ ان کے مذہب کے پیرو نہ ہو جائیں کہدو ہدایت تو اللہ ہی کی ہدایت ہے اور اگر آپ اس کے بعد بھی کہ آپ کے پاس علم آچکا ہے ان کی خواہشوں پر چلیے تو آپ کے لیئے اللہ کے مقابلہ میں نہ کوئی حمایتی ہوگا نہ مددگار ٥

اہل ایمان قرآن کو ایسا پڑھتے ہیں جیسا کہ پڑھنے کا حق ہے

(۱) جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے (یعنی قرآن) وہ تو اس کو جیسا اس کے پڑھنے کا حق ہے ویسا ہی پڑھتے ہیں وہی اوس پر ایمان بھی رکھتے ہیں اور جو اس کے منکر ہیں پس وہی نقصان پانے والے ہیں ٥ (۲) اے بنی اسرائیل میری اوس نعمت کو تو یاد کرو کہ جو میں نے تمکو دی تھی اور یہ بھی کہ میں نے تم کو جہان پر فضیلت

دی تہی ہ (۳) اور اوس دن سے ڈرو کہ جس دن کوئی بھی کسی کے کچھہ کام نہ آئے گا اور نہ اُس کیطرف سے بدلہ قبول ہوگا اور نہ سفارش فائدہ دے گی اور نہ اون کی مدد کی جائے گی ہ

حضرت ابراہیم کی کئی باتوں میں آزمایش کی گئی ؛

(۱) اور (یاد کرو) جب کہ ابراہیم کو اوس کے رب نے کئی باتوں میں آزمایا تو اوس نے اون کو پورا کر دیا (خدا نے) کہا کہ ہم تم کو لوگوں کا پیشوا کیا چاہتے ہیں (وہ) بولے اور میری اولاد میں سے بھی ؟ (خدا نے) فرمایا میرا اقرار ظالموں تک نہیں پہنچتا ہ (۲) اور جب کہ ہم نے خانۂ کعبہ کو لوگوں کے لیئے مرجع اور امن کی جگہ بنایا اور (حکم دیا کہ) مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بناؤ اور ہم نے ابراہیم اور اسمٰعیل سے عہد لیا کہ میرے گہر کو طواف کرنے والوں اور اعتکاف کرنے والوں اور رکوع کرنے والوں اور سجدہ کرنے والوں کے لیئے پاک صاف رکھیں ہ

حضرت ابراہیم نے شہر کو امن میں رہنے کیلئے دعا فرمایا

(۱) اور جب کہ ابراہیم نے کہا اے رب اس مقام کو امن کا شہر کر دے اور یہاں کے باشندوں کو میووں کی روزی دیجیو اوس کو کہ جو ان میں سے اللہ اور قیامت پر ایمان لائے (اللہ نے) فرمایا اور جو کافر ہوگا اوس کو بہی کسی قدر فائدہ مند کروں گا پہر (آخر تو) اوس کو کھینچکر آگ کے عذاب میں ڈالوں گا اور وہ بہت بری

جگہ ہے ٥ (۲) اور (یاد کرو) جب کہ ابراہیم کعبے کی بنیادیں اٹھا رہے تھے اور اسمٰعیل بھی (اور وہ یہ کہتے جاتے تھے) اے رب ہم سے (یہ خدمت) قبول کرلے بے شک تو ہی سنتا جانتا ہے ٥ (۳) اے ہمارے رب اور ہم دونوں کو اپنا فرماں بردار رکھیو اور ہماری اولاد میں سے بھی ایک گروہ اپنا فرمانبردار رکھنا اور ہم کو عبادت کرنیکے دستور بتلا اور ہم پر مہربانی رکھ تو ہی ہے معاف کرنے والا مہربان ٥ (۴) اے ہمارے رب اور اون کے لیئے اون ہی میں سے ایک رسول بھی مبعوث کیجیو کہ اونکو تیری آیتیں سنائے اور اون کو کتاب اور حکمت سکھائے اور پاک بنا دے تو ہی ہے زبردست حکمت والا ٥

ملت حضرت ابراہیم سے وہی منہ پھیریگا جو احمق ہوگا

(۱) اور ملت ابراہیم سے کون منہ پھیر سکتا ہے مگر وہی کہ جو احمق بن گیا ہو اور ہم نے تو اون کو دنیا میں بھی بزرگی دی تھی اور آخرت میں بھی وہ اچھے لوگوں میں سے ہوں گے ٥ (۲) جب اون کو اون کے رب نے کہا کہ فرماں بردار ہو جاؤ تو ابراہیم نے عرض کیا میں تمام جہان کے پروردگار کے آگے سر نیاز خم کر چکا ٥ (۳) اور ابراہیم اور یعقوبؑ نے اسی بات کی اپنی اولاد کو وصیت بھی کی تھی کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیئے اے لڑکو! یہ دین پسند کر لیا ہے پھر تم مرو تو مسلمان ہی ہو کر مرنا ٥



حضرت یعقوبؑ نے اپنی اولاد سے دریافت فرمایا کہ میرے بعد تم کسکی عبادت کروگے (۱) کیا (اے بنی اسرائیل) تم اوس وقت موجود تھے کہ جب یعقوب کا وقت اخیر آیا جب کہ انہوں نے اپنے بیٹوں سے کہا کہ تم میرے بعد کس کی عبادت کروگے انہوں نے عرض کیا ہم آپکے خدا کی عبادت کریں گے جو آپ کا خدا اور آپکے بزرگوں ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق کا خدا ہے واحد ہے اور ہم تو اوسی کے فرماں بردار ہیں ٥ (۲) یہ ایک جماعت تھی کہ جو گزر گئی وہ جو کچھہ کر گئے تو اپنے لیئے اور تم نے جو کچھہ کیا تو اپنے لیئے اور اون کے عمل کی تم سے کچھہ پرسش نہ ہوگی ٥

## ملّت حضرت ابراہیمؑ کے پابند رہنا چاہیئے

(۱) اور وہ کہتے ہیں یہودی یا نصرانی ہوجاؤ تب راہ پاؤگے کہہ دو نہیں بلکہ ہم ملّت ابراہیمؑ کے پابند ہیں جو خالص اللہ کے ہو رہے تھے اور وہ مشرک نتھے ٥ (۲) کہہ دو ہم اللہ پر اور جو ہماری طرف نازل کیا گیا (قرآن) اور جو ابراہیمؑ اور اسمٰعیلؑ اور اسحٰقؑ اور یعقوبؑ اور اون کی اولاد پر نازل ہوا اور جو کچھہ موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کو دیا گیا اور جو کچھہ نبیوں کو اون کے پروردگار کی طرف سے دیا گیا سب پر ایمان لائے ہم اون میں سے کسی میں کچھہ بھی فرق نہیں کرتے اور ہم اوسی کے فرمانبردار ہیں ٥ (۳) پھر اگر وہ بھی اسی طرح سے ایمان لے آئیں کہ جس طرح تم لائے ہو تو انہوں نے بھی ہدایت پائی اور اگر وہ نہ مانیں تو ضد میں پڑے ہوئے ہیں پھر تمکو خدا (اون کے شر سے بچانے کے لیئے) کافی ہے اور وہ سننے والا جاننے والا ہے ٥

## اللہ کے رنگ سے بہتر کون رنگ سکتا ہے

(۱) اللہ کے رنگ میں رنگو اور اللہ کے رنگ سے کس کا رنگ بہتر ہو سکتا ہے اور (کہو) ہم تو اوسی کی عبادت کرتے ہیں ٥ (۲) کہدو کیا تم ہم سے اللہ کے معاملہ میں جھگڑتے ہو حالانکہ وہ ہمارا بھی رب ہے اور تمہارا بھی اور ہمارے لیئے ہمارے اعمال ہیں اور تمہارے لیے تمہارے اعمال اور ہم تو اوس کے مخلص بھی ہیں ٥ (۳) کیا اب یہ کہوگے کہ ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور اسباط یہودی یا نصرانی تھے ان سے پوچھو کیا تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ اور اس سے زیادہ کون ظالم ہے کہ جس کے پاس خدا کے طرف کی شہادت بھی ہو اور وہ اوس کو چھپائے اور اللہ تمہارے کام سے بے خبر نہیں ٥ (۴) یہ ایک امت تھی جو گزر گئی جو وہ کر گئے اون کے لیئے اور جو کچھہ تم نے کیا تمہارے لیے اور تم سے اون کے اعمال کی پرسش نہ ہوگی ٥

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# قرآن شریف مع ترجمہ لفظی بزبان اردو

## الٓمٓ ۱۔ الفاتحۃ

### تعریف الٰہی اور عبادت کا طریقہ بتلایا گیا

بِسْمِ (شروع ساتھ نام) اللّٰہِ (اللہ کے) الرَّحْمٰنِ (بخشش کرنیوالا) الرَّحِیْمِ ۝ (مہربان) (۱) اَلْحَمْدُ (سب تعریف) لِلّٰہِ (واسطے اللہ کے ہے جو) رَبِّ (پروردگار) الْعٰلَمِیْنَ ۝ (عالموں کا) (۲) الرَّحْمٰنِ (بخشش کرنیوالا) الرَّحِیْمِ ۝ (مہربان) (۳) مٰلِكِ (خداوند) یَوْمِ (دن) الدِّیْنِ ۝ (جزا کا ہے) (۴) اِیَّاكَ (تجھی کو) نَعْبُدُ (عبادت کرتے ہیں ہم) وَاِیَّاكَ (اور تجھی سے) نَسْتَعِیْنُ ۝ (مدد چاہتے ہیں ہم) (۵) اِھْدِنَا (دکھا ہم کو) الصِّرَاطَ (راہ) الْمُسْتَقِیْمَ ۝ (سیدھی) (۶) صِرَاطَ (راہ) الَّذِیْنَ (اون لوگوں کی کہ) اَنْعَمْتَ (نعمت کی ہے تونے) عَلَیْھِمْ ۝ (اوپر اون کے) (۷) غَیْرِ (سوائے اون کی کہ) الْمَغْضُوْبِ (غضب کیا ہے) عَلَیْھِمْ (اوپر اون کے) وَلَا (اور نہ) الضَّآلِّیْنَ ۝ (گمراہوں کی)

### قرآن شریف اور اہل ایمان کی تعریف میں

# الٓمٓ ا- البقرۃ ۲

بِسْمِ (شروع ساتھہ نام) اللّٰہِ (اللہ کے) الرَّحْمٰنِ (بخشش کرنیوالا) الرَّحِیْمِ (مہربان)

(۱) الٓمٓ ذٰلِکَ (یہ) الْکِتٰبُ (کتاب ہے) لَا (نہیں) رَیْبَ (شک) فِیْہِ (بیچ اوس کے) ھُدًی (راہ دکہاتی ہے) لِّلْمُتَّقِیْنَ (واسطے پرہیزگاروں کے) (۲) الَّذِیْنَ (وہ جو) یُؤْمِنُوْنَ (ایمان لاتے ہیں) بِالْغَیْبِ (ساتھہ غیب کے) وَیُقِیْمُوْنَ (اور قایم رکہتے ہیں) الصَّلٰوۃَ (نماز کو) وَمِمَّا (اور اوس چیز سے کہ) رَزَقْنٰھُمْ (دیا ہم نے اون کو) یُنْفِقُوْنَ (خرچ کرتے ہیں) (۳) وَالَّذِیْنَ (اور جو لوگ کہ) یُؤْمِنُوْنَ (ایمان لاتے ہیں) بِمَآ (ساتھہ اوس چیز کے کہ) اُنْزِلَ (اوتارا گیا) اِلَیْکَ (طرف تیرے) وَمَآ (اور جو کچھہ) اُنْزِلَ (اوتارا گیا) مِنْ قَبْلِکَ (پہلے تجہہ سے) وَبِالْاٰخِرَۃِ (اور ساتھہ آخرت کے) ھُمْ (وہ) یُوْقِنُوْنَ (یقین رکہتے ہیں) (۴) اُولٰٓئِکَ (یہ لوگ) عَلٰی (اوپر) ھُدًی (ہدایت کے ہیں) مِّنْ رَّبِّھِمْ (پروردگار اپنے سے) وَاُولٰٓئِکَ (اور یہ لوگ) ھُمُ (وہی ہیں) الْمُفْلِحُوْنَ (چھٹکارا دیا نیوالے)

## اہل کفر کے نا اہلی کے بیان میں

(۱) اِنَّ (تحقیق) الَّذِیْنَ (جو لوگ کہ) کَفَرُوْا (کافر ہوئے) سَوَآءٌ (برابر ہے) عَلَیْھِمْ (اوپر اون کے) ءَاَنْذَرْتَھُمْ (کیا ڈرایا تو نے اون کو) اَمْ لَمْ (کیا نہ)

تُنذِرْهُمْ (ڈرایا تونے اون کو) لَا (نہیں) يُؤْمِنُوْنَ ٥ (ایمان لاویں گے) (۲) خَتَمَ (مہر کی) اللّٰهُ (اللہ نے) عَلٰى (اوپر) قُلُوْبِهِمْ (دلوں اون کے کے) وَعَلٰى (اور اوپر) سَمْعِهِمْ (کانوں اون کے کے) وَعَلٰى (اور اوپر) اَبْصَارِهِمْ (آنکھوں اون کی کے) غِشَاوَةٌ (پردہ ہے) وَّلَهُمْ (اور واسطے اون کے) عَذَابٌ (عذاب ہے) عَظِيْمٌ ٥ ع (رکوع ۱)

## منافق زبان سے اقرار کرتا ہے قلب سے نہیں

(۱) وَمِنَ النَّاسِ (اور بعضے لوگوں میں سے وہ ہیں) مَنْ (جو) يَّقُوْلُ (کہتے ہیں) اٰمَنَّا (ایمان لائے ہم) بِاللّٰهِ (ساتھ اللہ کے) وَبِالْيَوْمِ (اور ساتھ دن) الْاٰخِرِ (پچھلے کے) وَمَا (اور نہیں) هُمْ (وہ) بِمُؤْمِنِيْنَ ۘ (ایمان لانے والے) (۲) يُخٰدِعُوْنَ (فریب دیتے ہیں) اللّٰهَ (اللہ کو) وَالَّذِيْنَ (اور اون لوگوں کو کہ) اٰمَنُوْا ۚ (ایمان لائے) وَمَا (اور نہیں) يَخْدَعُوْنَ (فریب دیتے) اِلَّآ (مگر) اَنْفُسَهُمْ (اپنے تئیں) وَمَا (اور نہیں) يَشْعُرُوْنَ ط (سمجھتے) (۳) فِيْ (بیچ) قُلُوْبِهِمْ (دلوں اون کے کے) مَّرَضٌ ۙ (بیماری ہے) فَزَادَهُمُ (پس بڑھائی اونکی) اللّٰهُ (اللہ نے) مَرَضًا ۚ (بیماری) وَلَهُمْ (اور واسطے اون کے ہے) عَذَابٌ (عذاب) اَلِيْمٌ ۢ ۙ (درد دینے والا) بِمَا (بسبب اس کہ) كَانُوْا (تھے) يَكْذِبُوْنَ ٥ (جھوٹھ بولتے)

## منافق اپنی برائی کی تمیز نہیں کرسکتا

(۱) وَاِذَا (اور جب) قِيْلَ (کہا جاتا ہے) لَهُمْ (واسطے ان کے) لَا (مت) تُفْسِدُوْا (فساد کرو) فِي (بیچ) الْاَرْضِ لا (زمین کے) قَالُوْٓا (کہتے ہیں) اِنَّمَا (سوائے اس کے نہیں کہ) نَحْنُ (ہم) مُصْلِحُوْنَ ٥ (سنوارتے ہیں) (۲) اَلَآ (خبردار ہو) اِنَّهُمْ هُمُ (تحقیق وہ ہیں) الْمُفْسِدُوْنَ (فساد کرنیوالے) وَلٰكِنْ (اور لیکن) لَّا (نہیں) يَشْعُرُوْنَ ٥ (سمجھتے) (۳) وَاِذَا (اور جب) قِيْلَ (کہا جاتا ہے) لَهُمْ (واسطے ان کی) اٰمِنُوْا (ایمان لاؤ) كَمَآ (جیسا) اٰمَنَ (ایمان لائے ہیں) النَّاسُ (لوگ) قَالُوْٓا (کہتے ہیں) اَنُؤْمِنُ (کیا ایمان لاویں ہم) كَمَآ (جیسا) اٰمَنَ (ایمان لائے ہیں) السُّفَهَآءُ ط (بے وقوف) اَلَآ (خبردار رہو) اِنَّهُمْ هُمُ (تحقیق وہ ہیں) السُّفَهَآءُ (بیوقوف) وَلٰكِنْ (اور لیکن) لَّا (نہیں) يَعْلَمُوْنَ ٥ (جانتے) (۴) وَاِذَا (اور جب) لَقُوا (ملتے ہیں) الَّذِيْنَ (ان لوگوں سے) اٰمَنُوْا (جو ایمان لائے) قَالُوْٓا (کہتے ہیں) اٰمَنَّا صلے (ایمان لائے ہم) وَاِذَا (اور جب) خَلَوْا (اکیلے ہوتے ہیں) اِلٰى (طرف) شَيٰطِيْنِهِمْ لا (سرداروں اپنے کے) قَالُوْٓا (کہتے ہیں) اِنَّا (تحقیق ہم) مَعَكُمْ لا (ساتھ تمہارے ہیں) اِنَّمَا (سوائے اس کے نہیں کہ) نَحْنُ (ہم) مُسْتَهْزِءُوْنَ (ٹھٹھا کرتے ہیں) (۵) اَللّٰهُ (اللہ) يَسْتَهْزِئُ (ٹھٹھا کرتا ہے) بِهِمْ (ان سے) وَيَمُدُّهُمْ (اور کھینچتا ہے ان کو) فِيْ (بیچ) طُغْيَانِهِمْ (سرکشی ان کی کے) يَعْمَهُوْنَ ٥ (بہکتے ہیں)

## منافق کی پہلی مثال

(۱) اُولٰٓئِكَ (یہی لوگ ہیں) الَّذِيْنَ (جنہوں نے) اشْتَرَوُا (مول لی) الضَّلٰلَةَ (گمراہی) بِالْهُدٰى (بدلے ہدایت کے) فَمَا (پس نہ) رَبِحَتْ (فائدہ پایا) تِّجَارَتُهُمْ (سوداگری اون کی نے) وَمَا (اور نہ) كَانُوْا (ہوئے) مُهْتَدِيْنَ ○ (راہ پانے والے) (۲) مَثَلُهُمْ (مثال اون کی) كَمَثَلِ (جیسے مثال) الَّذِي (اوس شخص کی ہے جو) اسْتَوْقَدَ (جلاوے) نَارًا (آگ) فَلَمَّآ (پس جب) اَضَآءَتْ (روشن کیا) مَا (جو کچھ) حَوْلَهٗ (گرد اوس کے تہا) ذَهَبَ (لے گیا) اللّٰهُ (اللہ) بِنُوْرِهِمْ (روشنی اون کی) وَتَرَكَهُمْ (اور چہوڑ دیا اون کو) فِيْ (بیچ) ظُلُمٰتٍ (اندہیروں کے) لَّا (نہیں) يُبْصِرُوْنَ ○ (دیکہتے) (۳) صُمٌّۢ (بہرے ہیں) بُكْمٌ (گونگے ہیں) عُمْيٌ (اندہے ہیں) فَهُمْ (پس وہ) لَا (نہیں) يَرْجِعُوْنَ ○ (پہر آتے)

## منافق کی دوسری مثال

(۱) اَوْ (یا) كَصَيِّبٍ (مانند مینہ کے) مِّنَ السَّمَآءِ (آسمان سے) فِيْهِ (بیچ اوس کے) ظُلُمٰتٌ (اندہیرے ہیں) وَّرَعْدٌ (اور گرج ہے) وَّبَرْقٌ (اور بجلی ہے) يَجْعَلُوْنَ (کرتے ہیں) اَصَابِعَهُمْ (اونگلیاں اپنی) فِيْٓ (بیچ) اٰذَانِهِمْ (کانوں اپنے کے) مِّنَ الصَّوَاعِقِ (کڑک سے) حَذَرَ (ڈر) الْمَوْتِ (موت کے سے) وَاللّٰهُ (اور اللہ) مُحِيْطٌۢ (گہیرنے والا ہے) بِالْكٰفِرِيْنَ ○ (کافروں کو)

(۲) يَكَادُ (نزديک ہے کہ) الْبَرْقُ (بجلی) يَخْطَفُ (اوچک لے جاوے) أَبْصَارَهُمْ (بینائی اون کی) كُلَّمَا (جب) أَضَاءَ (روشنی دیتی ہے) لَهُمْ (اون کو) مَشَوْا (چلتے ہیں) فِيهِ (بیچ اوس کے) وَإِذَا (اور جب) أَظْلَمَ (اندھیرا کرتی ہے) عَلَيْهِمْ (اوپر اون کے) قَامُوا (کھڑے ہو رہتے ہیں) وَلَوْ (اور اگر) شَاءَ (چاہے) اللَّهُ (اللہ) لَذَهَبَ (لیجاوے) بِسَمْعِهِمْ (کان اُن کے) وَأَبْصَارِهِمْ (اور آنکھیں اون کی) إِنَّ (تحقیق) اللَّهَ (اللہ) عَلَىٰ (اوپر) كُلِّ (ہر) شَيْءٍ (چیز کے) قَدِيرٌ (قادر ہے)

## توحید اور نعمتوں کا بیان

(۱) يَا أَيُّهَا النَّاسُ (اے لوگو) اعْبُدُوا (عبادت کرو) رَبَّكُمُ (پروردگار اپنے کی) الَّذِي (جس نے) خَلَقَكُمْ (پیدا کیا تم کو) وَالَّذِينَ (اور اون کو جو) مِنْ قَبْلِكُمْ (پہلے تم سے تھے) لَعَلَّكُمْ (تاکہ تم) تَتَّقُونَ (بچو) (۲) الَّذِي (جس نے) جَعَلَ (کیا) لَكُمُ (واسطے تمہارے) الْأَرْضَ (زمین کو) فِرَاشًا (بچھونا) وَالسَّمَاءَ (اور آسمان کو) بِنَاءً (چھت) وَأَنْزَلَ (اور اوتارا) مِنَ السَّمَاءِ (آسمان سے) مَاءً (پانی) فَأَخْرَجَ (پس نکالا) بِهِ (ساتھ اُس کے) مِنَ الثَّمَرَاتِ (پھلوں سے) رِزْقًا (رزق) لَكُمْ (واسطے تمہارے) فَلَا (پس مت) تَجْعَلُوا (مقرر کرو) لِلَّهِ (واسطے اللہ کے) أَنْدَادًا (برابر) وَأَنْتُمْ (اور تم) تَعْلَمُونَ (جانتے ہو)

## قرآن شریف کا معجزہ

(۱) وَاِنْ (اور اگر) کُنْتُمْ (ہو تم) فِیْ (بیچ) رَیْبٍ (شک کے) مِّمَّا (اوس چیز سے کہ) نَزَّلْنَا (اوتارا ہم نے) عَلٰی (اوپر) عَبْدِنَا (بندے اپنے کے) فَاْتُوْا (پس لے آؤ) بِسُوْرَةٍ (ایک سورت) مِّنْ مِّثْلِهٖ (مانند اوس کے سے) وَادْعُوْا (اور پکارو) شُهَدَآءَكُمْ (شاہدوں اپنوں کو) مِّنْ دُوْنِ (سوائے) اللّٰهِ (اللہ کے) اِنْ (اگر) كُنْتُمْ (ہو تم) صٰدِقِيْنَ ۝ (سچے) (۲) فَاِنْ (پس اگر) لَّمْ (نہ) تَفْعَلُوْا (کرو گے تم) وَلَنْ (اور ہرگز نہ) تَفْعَلُوْا (کرو گے تم) فَاتَّقُوا (پس ڈرو) النَّارَ (اوس آگ سے) الَّتِیْ (جو) وَقُوْدُهَا (ایندھن اوس کا) النَّاسُ (آدمی ہیں) وَالْحِجَارَةُ (اور پتھر) اُعِدَّتْ (تیار کی گئی ہے) لِلْكٰفِرِيْنَ (واسطے کافروں کے)

## مومنین کو جنت کی بشارت

(۱) وَبَشِّرِ (اور خوشخبری دے) الَّذِيْنَ (اون لوگوں کو کہ) اٰمَنُوْا (ایمان لائے) وَعَمِلُوا (اور کام کیے) الصّٰلِحٰتِ (اچھے) اَنَّ (یہ کہ) لَهُمْ (واسطے اون کے) جَنّٰتٍ (بہشتیں ہیں) تَجْرِیْ (چلتی ہیں) مِنْ تَحْتِهَا (نیچے اون کے سے) الْاَنْهٰرُ (نہریں) كُلَّمَا (جب) رُزِقُوْا (دیے جاویں گے) مِنْهَا (اوس میں سے) مِنْ ثَمَرَةٍ (میووں سے) رِّزْقًا (رزق) قَالُوْا (کہیں گے) هٰذَا (یہ) الَّذِیْ (وہ چیز ہے جو) رُزِقْنَا (دیے گئے تھے ہم) مِنْ

قَبْلُ (پہلے اس سے) وَاُتُوْا (اور لائے جاویں گے) بِهٖ مُتَشَابِهًا (ایک دوسرے کے مشابہ) وَلَهُمْ (اور واسطے اون کے) فِيْهَآ (بیچ اون کے) اَزْوَاجٌ (بی بیاں ہیں) مُّطَهَّرَةٌ (پاک کی ہوئی) وَّهُمْ (اور وہ) فِيْهَا (بیچ اوس کے) خٰلِدُوْنَ ۝ (ہمیشہ رہنے والے)

## مثال کے بیان کرنے سے مومن اور کافر کی آزمایش

(۱) اِنَّ (تحقیق) اللّٰهَ (اللہ) لَا (نہیں) يَسْتَحْيٖٓ (شرماتا) اَنْ (یہ کہ) يَّضْرِبَ (بیان کرے) مَثَلًا (مثال) مَّا (کسی) بَعُوْضَةً (مچھر کی) فَمَا (یا جو) فَوْقَهَا (اوپر اوس کے ہے) فَاَمَّا (پس جو) الَّذِيْنَ (لوگ کہ) اٰمَنُوْا (ایمان لائے) فَيَعْلَمُوْنَ (پس جانتے ہیں کہ) اَنَّهُ (وہ سچ ہے) الْحَقُّ (پروردگار) مِنْ رَّبِّهِمْ (اون کے کی طرف سے) وَاَمَّا (اور جو) الَّذِيْنَ (لوگ کہ) كَفَرُوْا (کافر ہوئے) فَيَقُوْلُوْنَ (پس کہتے ہیں) مَاذَآ (کیا) اَرَادَ (چاہا ہے) اللّٰهُ (اللہ نے) بِهٰذَا (ساتھ اُس کے) مَثَلًا (مثال لانا) يُضِلُّ (گمراہ کرتا ہے) بِهٖ (ساتھ اس کے) كَثِيْرًا (بہتوں کو) وَّيَهْدِيْ (اور راہ دکھاتا ہے) بِهٖ (ساتھ اوس کے) كَثِيْرًا (بہتوں کو) وَمَا (اور نہیں) يُضِلُّ (گمراہ کرتا ہے) بِهٖٓ (ساتھ اوس کے) اِلَّا (مگر) الْفٰسِقِيْنَ ۝ (فاسقوں کو) (۲) الَّذِيْنَ (جو لوگ کہ) يَنْقُضُوْنَ (کہ توڑتے ہیں) عَهْدَ (قول) اللّٰهِ (اللہ کا) مِنْۢ بَعْدِ (پیچھے) مِيْثَاقِهٖ (مضبوطی اوس کی کے) وَيَقْطَعُوْنَ (اور توڑتے ہیں) مَآ (جو) اَمَرَ (حکم کیا) اللّٰهُ (اللہ نے) بِهٖٓ (ساتھ اس کے) اَنْ

(یہ کہ) يُوْصَلَ (ملایا جاوے) وَيُفْسِدُوْنَ (اور بگاڑ کرتے ہیں) فِي (بیچ) الْاَرْضِ
(زمین کے) اُولٰٓئِكَ (یہ لوگ) هُمُ (وہی ہیں) الْخٰسِرُوْنَ ۝ (ٹوٹا پانے والے)

## کافروں کو اپنی قدرتِ کاملہ کی طرف توجہ دلانا

(۱) كَيْفَ (کیونکر) تَكْفُرُوْنَ (کفر کرتے ہو) بِاللّٰهِ (ساتھ اللہ کے) وَكُنْتُمْ (اور
تھے تم) اَمْوَاتًا (مردے) فَاَحْيَاكُمْ (پس جلایا تم کو) ثُمَّ (پھر) يُمِيْتُكُمْ
(مردہ کرے گا تم کو) ثُمَّ (پھر) يُحْيِيْكُمْ (جلاوے گا تم کو) ثُمَّ (پھر) اِلَيْهِ
(طرف اس کے) تُرْجَعُوْنَ ۝ (پھر جاؤ گے) (۲) هُوَ (وہ ہے) الَّذِيْ (جس
نے) خَلَقَ (پیدا کیا) لَكُمْ (واسطے تمہارے) مَّا (جو کچھ) فِي (بیچ) الْاَرْضِ
(زمین کے ہے) جَمِيْعًا (سارا) ثُمَّ (پھر) اسْتَوٰٓى (قصد کیا) اِلَى (طرف)
السَّمَآءِ (آسمان کے) فَسَوّٰىهُنَّ (پس درست کیا اُن کو) سَبْعَ (سات
سَمٰوٰتٍ (آسمان) وَهُوَ (اور وہ) بِكُلِّ (سب) شَيْءٍ (چیز کو) عَلِيْمٌ ۝
(جاننے والا ہے)

## ملائکہ نے اپنے کو بہتر جانا

(۱) وَاِذْ (اور جب) قَالَ (کہا) رَبُّكَ (پروردگار تیرے نے) لِلْمَلٰٓئِكَةِ
(واسطے فرشتوں کے) اِنِّيْ (تحقیق میں) جَاعِلٌ (بنانے والا ہوں) فِي
(بیچ) الْاَرْضِ (زمین کے) خَلِيْفَةً (نائب) قَالُوْٓا (کہا انہوں نے

اَتَجْعَلُ (کیا بناتا ہے) فِيْهَا (بیچ اوس کے) مَنْ (اوس شخص کو کہ) يُّفْسِدُ (فساد کرے) فِيْهَا (بیچ اوس کے) وَيَسْفِكُ (اور بہاوے) الدِّمَآءَ (خون) وَ نَحْنُ (اور ہم) نُسَبِّحُ (پاکی بیان کرتے ہیں) بِحَمْدِكَ (ساتھ تعریف تیرے کے) وَنُقَدِّسُ (اور پاکی بیان کرتے ہیں) لَكَ (واسطے تیرے) قَالَ (کہا) اِنِّيْٓ (تحقیق میں) اَعْلَمُ (جانتا ہوں) مَا (جو) لَا (نہیں) تَعْلَمُوْنَ ۝ (جانتے تم)

حضرت آدمؑ کے علم سے ملائکہ کا عاجز ہونا

(۱) وَعَلَّمَ (اور سکھائے) اٰدَمَ (آدم کو) الْاَسْمَآءَ (نام) كُلَّهَا (سارے) ثُمَّ (پھر) عَرَضَهُمْ (سامنے کیا ان کو) عَلَى (اوپر) الْمَلٰٓئِكَةِ (فرشتوں کے) فَقَالَ (پس کہا) اَنْۢبِـُٔوْنِيْ (بتاؤ مجکو) بِاَسْمَآءِ (نام) هٰٓؤُلَآءِ (ان کے) اِنْ (اگر) كُنْتُمْ (ہو تم) صٰدِقِيْنَ ۝ (سچے) (۲) قَالُوْا (کہا انہوں نے) سُبْحٰنَكَ (پاک ہے تو) لَا (نہیں) عِلْمَ (علم) لَنَآ (ہم کو) اِلَّا (مگر) مَا (جو) عَلَّمْتَنَا (سکھایا تونے ہم کو) اِنَّكَ اَنْتَ (تحقیق توہے) الْعَلِيْمُ (جانتے والا) الْحَكِيْمُ ۝ (حکمت والا) (۳) قَالَ (کہا) يٰٓاٰدَمُ (اے آدمؑ) اَنْۢبِئْهُمْ (بتادے اون کو) بِاَسْمَآئِهِمْ (نام اُن کے) فَلَمَّآ (پس جب) اَنْۢبَاَهُمْ (بتادیے اون کو) بِاَسْمَآئِهِمْ (نام اون کے) قَالَ (کہا) اَلَمْ (کیا نہ) اَقُلْ (کہا تہا میں نے) لَّكُمْ (تم کو) اِنِّيْٓ (تحقیق میں) اَعْلَمُ (جانتا ہوں) غَيْبَ (چھپی چیزیں) السَّمٰوٰتِ (آسمانوں کی) وَالْاَرْضِ (اور زمین کی) وَاَعْلَمُ (اور جانتا ہوں) مَا (جو) تُبْدُوْنَ (ظاہر کرتے ہو) وَمَا (اور

كُنْتُمْ (تھے تم) تَكْتُمُوْنَ ٥ (چھپاتے)

## ملائکہ کو حکم ہوا کہ حضرت آدمؑ کے علم کی تعظیم کرو

(۱) وَ اِذْ (اور جب) قُلْنَا (کہا ہم نے) لِلْمَلٰٓئِكَةِ (واسطے فرشتوں کے) اسْجُدُوْا (سجدہ کرو) لِاٰدَمَ (واسطے آدم کے) فَسَجَدُوْٓا (پس سجدہ کیا) اِلَّآ (مگر) اِبْلِيْسَ (شیطان نے) اَبٰى (نہ مانا) وَاسْتَكْبَرَ (اور تکبر کیا) وَكَانَ (اور تھا) مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ٥ (کافروں سے)

## حضرت آدمؑ اور حواؑ کو جنت میں رہنے کا حکم

(۱) وَقُلْنَا (اور کہا ہم نے) يٰٓاٰدَمُ (اے آدمؑ) اسْكُنْ (رہ) اَنْتَ (تو) وَزَوْجُكَ (اور جورو تیری) الْجَنَّةَ (بہشت میں) وَكُلَا (اور کھاؤ) مِنْهَا (اوس میں سے) رَغَدًا (بافراغت) حَيْثُ (جہاں) شِئْتُمَا (چاہو) وَلَا (اور مت) تَقْرَبَا (نزدیک جاؤ) هٰذِهِ (اس) الشَّجَرَةَ (درخت کے) فَتَكُوْنَا (پس ہو جاؤ گے) مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ٥ (ظالموں سے)

## حضرت آدمؑ اور حواؑ کا جنت سے نکلنا اور توبہ کا قبول ہونا

(۱) فَاَزَلَّهُمَا (پس ڈگایا اون کو) الشَّيْطٰنُ (شیطان نے) عَنْهَا (اوس سے) فَاَخْرَجَهُمَا (پس نکال دیا اون دونوں کو) مِمَّا (اوس چیز سے کہ) كَانَا (تھے)

فِیْهِ (بیچ اوس کے) وَقُلْنَا (اور کہا ہم نے) اهْبِطُوْا (اترو) بَعْضُكُمْ (بعض
تمہارے) لِبَعْضٍ (واسطے بعض کے) عَدُوٌّ (دشمن ہیں) وَلَكُمْ (اور واسطے
تمہارے) فِی (بیچ) الْاَرْضِ (زمین کے) مُسْتَقَرٌّ (ٹھکانا ہے) وَّمَتَاعٌ (اور
فائدہ) اِلٰی حِیْنٍ ۝ (ایک وقت تک) (۲) فَتَلَقّٰٓی (پس سیکھ لیں) اٰدَمُ
(آدم نے) مِنْ رَّبِّهٖ (پروردگار اپنے سے کچھ) كَلِمٰتٍ (باتیں) فَتَابَ (پس
پھیرا) عَلَیْهِ (اوپر اوس کے) اِنَّهٗ هُوَ (تحقیق وہ ہے) التَّوَّابُ (پھیرنے
والا) الرَّحِیْمُ ۝ (مہربان) (۳) قُلْنَا (کہا ہم نے) اهْبِطُوْا (اترو) مِنْهَا
(اوس سے) جَمِیْعًا (سب) فَاِمَّا (پس جب) یَاْتِیَنَّكُمْ (آوے گی تمہارے
پاس) مِّنِّیْ (میری طرف سے) هُدًی (ہدایت) فَمَنْ (پس جو کوئی) تَبِعَ (پیروی
کرے) هُدَایَ (ہدایت میری کی) فَلَا (پس نہیں) خَوْفٌ (ڈر) عَلَیْهِمْ (اوپر
اون کے) وَلَا (اور نہ) هُمْ (وہ) یَحْزَنُوْنَ ۝ (غم کھاویں گے) (۴) وَالَّذِیْنَ
(اور جو لوگ) كَفَرُوْا (کافر ہوئے) وَكَذَّبُوْا (اور جھٹلایا) بِاٰیٰتِنَآ (نشانیوں
ہماری کو) اُولٰٓئِكَ (یہ لوگ) اَصْحٰبُ (رہنے والے) النَّارِ (آگ کے ہیں)
هُمْ (وہ) فِیْهَا (بیچ اوس کے) خٰلِدُوْنَ ۝ (ہمیشہ رہیں گے)۔

## عہد کو پورا کرنے کا حکم

(۱) یٰبَنِیْٓ (اے بیٹے) اِسْرَآءِیْلَ (یعقوب کے) اذْكُرُوْا (یاد کرو) نِعْمَتِیَ
(نعمت میری) الَّتِیْٓ (جو) اَنْعَمْتُ (انعام کی میں نے) عَلَیْكُمْ (اوپر تمہارے)

وَاَوْفُوْا (اور پورا کرو) بِعَهْدِیْٓ (عہد میرا) اُوْفِ (میں پورا کروں گا) بِعَهْدِكُمْ (عہد تمہارے کو) وَاِیَّایَ (اور مجھ سے) فَارْهَبُوْنِ ۝ (ڈرتے رہو)

## قرآن پر ایمان لانے کی بڑی تاکید کی گئی

(۱) وَاٰمِنُوْا (اور ایمان لاؤ) بِمَآ (ساتھ اس چیز کے کہ) اَنْزَلْتُ (اتارا میں نے) مُصَدِّقًا (سچا کرنے والا) لِّمَا (اس چیز کو جو) مَعَكُمْ (ساتھ تمہارے ہے) وَلَا (اور مت) تَكُوْنُوْٓا (ہو) اَوَّلَ (پہلے) كَافِرٍ (کافر) بِهٖ (ساتھ اس کے) وَلَا (اور مت) تَشْتَرُوْا (مول لو) بِاٰیٰتِیْ (بدلے آیتوں میری کے) ثَمَنًا (مول) قَلِیْلًا (تھوڑا) وَّاِیَّایَ (اور مجھ سے) فَاتَّقُوْنِ ۝ (ڈرتے رہو)

## صبر اور نماز سے مدد لیا کرو

(۱) وَلَا (اور مت) تَلْبِسُوا (ملاؤ) الْحَقَّ (سچ کو) بِالْبَاطِلِ (ساتھ جھوٹھ کے) وَتَكْتُمُوا (اور مت چھپاؤ) الْحَقَّ (حق کو) وَاَنْتُمْ (اور تم) تَعْلَمُوْنَ ۝ (جانتے ہو) (۲) وَاَقِیْمُوا (اور قایم کرو) الصَّلٰوةَ (نماز کو) وَاٰتُوا (اور دو) الزَّكٰوةَ (زکوٰۃ) وَارْكَعُوْا (اور رکوع کرو) مَعَ (ساتھ) الرّٰكِعِیْنَ ۝ (رکوع کرنے والوں کے) (۳) اَتَاْمُرُوْنَ (کیا حکم کرتے ہو) النَّاسَ (لوگوں کو) بِالْبِرِّ (ساتھ بھلائی کے) وَتَنْسَوْنَ (اور بھولے جاتے ہو) اَنْفُسَكُمْ (جانوں

اپنے کو) وَاَنْتُمْ (اور تم) تَتْلُوْنَ (پڑھتے ہو) الْكِتٰبَ (کتاب) اَفَلَا (کیا پس نہیں) تَعْقِلُوْنَ ﴿ (سمجھتے ہو) (۴) وَاسْتَعِيْنُوْا (اور مدد چاہو) بِالصَّبْرِ (ساتھ صبر کے) وَالصَّلٰوةِ (اور نماز کے) وَاِنَّهَا (اور تحقیق وہ) لَكَبِيْرَةٌ (البتہ بڑی ہے) اِلَّا (مگر) عَلَى (اوپر) الْخٰشِعِيْنَ ﴿ (عاجزی کرنے والوں کے) (۵) الَّذِيْنَ (وہ لوگ کہ) يَظُنُّوْنَ (جانتے ہیں) اَنَّهُمْ (یہ کہ) مُّلٰقُوْا (ملنے والے ہیں) رَبِّهِمْ (پروردگار اپنے سے) وَاَنَّهُمْ (اور یہ کہ وہ) اِلَيْهِ (طرف اوس کے) رٰجِعُوْنَ ﴿ (پھر جانیوالے ہیں)

---

نعمات الٰہی کو یاد کرو اور قیامت کے دن کوئی کسی کے کام نہ آئیگا

(۱) يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ (اے بنی اسرائیل) اذْكُرُوْا (یاد کرو) نِعْمَتِيَ (نعمت میری وہ) الَّتِيْٓ (جو) اَنْعَمْتُ (انعام کی میں نے) عَلَيْكُمْ (اوپر تمہارے) وَاَنِّيْ (اور تحقیق میں نے) فَضَّلْتُكُمْ (بزرگی دی تم کو) عَلَى (اوپر) الْعٰلَمِيْنَ ﴿ (عالموں کے) (۲) وَاتَّقُوْا (اور ڈرو) يَوْمًا (اس دن سے کہ) لَّا (نہیں) تَجْزِيْ (کفایت کریگا) نَفْسٌ (کوئی جی) عَنْ نَّفْسٍ (کسی جی سے) شَيْـًٔا (کچھ) وَّلَا (اور نہ) يُقْبَلُ (قبول کیجاوے) مِنْهَا (اوس سے) شَفَاعَةٌ (سفارش) وَّلَا (اور نہ) يُؤْخَذُ (لیاجاوے) مِنْهَا (اوس سے) عَدْلٌ (بدلا) وَّلَا (اور نہ) هُمْ (وہ) يُنْصَرُوْنَ ﴿ (مدد دیئے جاوینگے)

(※)

## بنی اسرائیل کو فرعون سے نجات دلانا

(۱) وَاِذْ (اور جب) نَجَّیْنٰکُمْ (چھڑایا ہم نے تم کو) مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ (قوم فرعون کی سے) یَسُوْمُوْنَکُمْ (پہنچاتے تھے تم کو) سُوْٓءَ (برا) الْعَذَابِ (عذاب) یُذَبِّحُوْنَ (ذبح کرتے تھے) اَبْنَآءَکُمْ (بیٹوں تمہارے کو) وَ یَسْتَحْیُوْنَ (اور جیتا رکھتے تھے) نِسَآءَکُمْ (بیٹیوں تمہاری کو) وَفِیْ (اور بیچ) ذٰلِکُمْ (اس کے) بَلَآءٌ (آزمائش تھی) مِّنْ رَّبِّکُمْ (پروردگار تمہارے سے) عَظِیْمٌ ۝ (بڑی) (۲) وَاِذْ (اور جب) فَرَقْنَا (پھاڑا ہم نے) بِکُمُ (ساتھ تمہارے) الْبَحْرَ (دریا کو) فَاَنْجَیْنٰکُمْ (پس چھڑایا ہم نے تم کو) وَاَغْرَقْنَآ (اور ڈبا دیا ہم نے) اٰلَ (لوگوں) فِرْعَوْنَ (فرعون کے کو) وَ اَنْتُمْ (اور تم) تَنْظُرُوْنَ ۝ (دیکھتے تھے)

## حضرت موسیٰ کا کوہ طور پر چالیس راتیں رہکر توریت کا حاصل کرنا

(۱) وَاِذْ (اور جب) وٰعَدْنَا (وعدہ کیا ہم نے) مُوْسٰٓی (موسیٰ کو) اَرْبَعِیْنَ (چالیس) لَیْلَۃً (رات کا) ثُمَّ (پھر) اتَّخَذْتُمُ (پکڑا تم نے) الْعِجْلَ (گائے کا بچہ) مِنْۢ بَعْدِہٖ (پیچھے اس کے) وَاَنْتُمْ (اور تم) ظٰلِمُوْنَ ۝ (ظالم تھے) (۲) ثُمَّ (پھر) عَفَوْنَا (معاف کیا ہم نے) عَنْکُمْ (تم سے) مِّنْۢ بَعْدِ (پیچھے) ذٰلِکَ (اس کے) لَعَلَّکُمْ (تاکہ تم) تَشْکُرُوْنَ ۝ (شکر کرو) (۳) وَاِذْ (اور جب) اٰتَیْنَا (دی ہم نے) مُوْسَی (موسیٰ کو) الْکِتٰبَ (کتاب) وَالْفُرْقَانَ

مچھر کی ہو یا اس سے بھی بڑھکر (کسی اور کمتر چیز کی ہو) پھر جو ایمان دار ہیں وہ تو اُنکو اپنے رب کی طرف سے صحیح جانتے ہیں اور جو کافر ہیں وہ کہتے ہیں کہ خدا کی اس سے کیا غرض ہے (جواب دیتا ہے) وہ اس سے بہتوں کو گمراہ کرتا ہے اور بہتوں کو اس سے ہدایت کرتا ہے اور گمراہ تو اس سے بدکاروں ہی کو کیا کرتا ہے

(۲) الَّذِیْنَ یَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مِیْثَاقِهٖ وَیَقْطَعُوْنَ مَا اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖ اَنْ یُّوْصَلَ وَیُفْسِدُوْنَ فِی الْاَرْضِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝ کہ جو اللہ کے عہد کو (مضبوط) باندھ کر توڑ دیتے ہیں اور جس کے جوڑنے کا خدا نے حکم دیا ہے اوس کو توڑ ڈالتے ہیں اور ملک میں فساد مچاتے پھرتے ہیں یہی نقصانات میں بھی پڑے ہوے ہیں

(۱) کافروں کو اپنی قدرت کاملہ کیطرف توجہ دلانا

کَیْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْیَاكُمْ ثُمَّ یُمِیْتُكُمْ ثُمَّ یُحْیِیْكُمْ ثُمَّ اِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ تم اللہ کا کیونکر انکار کرسکتے ہو؟ حالانکہ تم مُردے تھے (معدوم تھے) پس تم کو زندہ (موجود) کیا پھر تم کو مارے گا پھر تم کو زندہ کرے گا پھر تم اوسی کے پاس پھر کر جاؤ گے (۲) هُوَ الَّذِیْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا ثُمَّ اسْتَوٰۤى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَهُوَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ۝ اللہ وہ ہے کہ جس نے جو کچھ زمین میں ہے سب تمہارے لیئے پیدا کیا پھر آسمان کی طرف متوجہ ہوا تو اون کو سات آسمان بنا دیا اور وہ ہر چیز

(بنانا) جانتا ہے ٥

ملائکہ نے اپنے کو بہتر جانا

(۱) وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ؕ قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِیْهَا مَنْ یُّفْسِدُ فِیْهَا وَیَسْفِكُ الدِّمَآءَ ۚ وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ؕ قَالَ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ٥ اور جب کہ آپ کے رب نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمیں میں ایک خلیفہ بنانا چاہتا ہوں وہ بولے کیا تو زمین میں ایسے شخص کو خلیفہ کرنا چاہتا ہے کہ جو اس میں فساد پھیلائے اور خونریزیاں کیا کرے حالانکہ ہم تیری حمد کے ساتھ تسبیح کہتے اور تیری پاکی بیان کرتے ہیں (پھر اس کی کیا ضرورت) (اللہ نے) کہا میں جو کچھ جانتا ہوں وہ تم نہیں جانتے

(۱) حضرت آدم کے علم سے ملائکہ کا عاجز ہونا

وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ اَنْۢبِـُٔوْنِیْ بِاَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ٥ اور (خدا نے) آدم کو سب نام سکھائے پھر ان چیزوں کو فرشتوں کے سامنے کر کے یہ کہا کہ مجھکو ان چیزوں کے نام تو بتلاؤ اگر تم سچے ہو (۲) قَالُوْا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَكِیْمُ ٥ (فرشتوں نے) کہا تو پاک ہے ہم تو اسی قدر جانتے ہیں کہ جس قدر تو نے ہم کو بتلا دیا ہے بے شک تو ہی بڑا جاننے والا حکمت

والا ہے (۳) قَالَ یٰۤاٰدَمُ اَنۡۢبِئۡهُمۡ بِاَسۡمَآئِهِمۡ ۚ فَلَمَّاۤ اَنۡۢبَاَهُمۡ بِاَسۡمَآئِهِمۡ قَالَ اَلَمۡ اَقُلۡ لَّکُمۡ اِنِّیۡۤ اَعۡلَمُ غَیۡبَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَاَعۡلَمُ مَا تُبۡدُوۡنَ وَمَا کُنۡتُمۡ تَکۡتُمُوۡنَ ۝ (تب خدا نے) فرمایا اے آدمؑ (فرشتوں کو) اون چیزوں کے نام تم بتا دو پھر جب آدمؑ نے (فرشتوں کو) اون کے نام بتا دیئے (تو خدا نے) فرمایا کہ کیا میں نے تم سے نہ کہہ دیا تھا کہ میں آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ چیزوں کو جانتا ہوں اور جو تم ظاہر کرتے ہو اور جو پوشیدہ رکھتے ہو اوس کو بھی جانتا ہوں ؏

---

ملائکہ کو حکم ہوا کہ حضرت آدمؑ کے علم کی تعظیم کرو

(۱) وَاِذۡ قُلۡنَا لِلۡمَلٰٓئِکَةِ اسۡجُدُوۡا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوۡۤا اِلَّاۤ اِبۡلِیۡسَ ؕ اَبٰی وَاسۡتَکۡبَرَ ٭۫ وَکَانَ مِنَ الۡکٰفِرِیۡنَ ۝ اور جب کہ ہم نے فرشتوں سے کہا کہ تم آدمؑ کے آگے جھکو (تعظیم کے لیئے) پس وہ (سب) جھکے مگر ابلیس کہ اوس نے انکار اور تکبر کیا اور وہ تھا بھی کافروں میں کا ؏

---

حضرت آدمؑ اور حواؑ کو جنت میں رہنے کا حکم

(۱) وَقُلۡنَا یٰۤاٰدَمُ اسۡکُنۡ اَنۡتَ وَزَوۡجُکَ الۡجَنَّةَ وَکُلَا مِنۡهَا رَغَدًا حَیۡثُ شِئۡتُمَا ۪ وَلَا تَقۡرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَکُوۡنَا مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ ۝ اور ہم نے کہا اے آدمؑ تم اور تمہاری بیوی جنت میں جا بسو اور وہاں دل بھر کے جہاں سے چاہو کھاؤ (پیو) اور اس درخت کے پاس بھی نہ پھٹکنا ورنہ برا خمیازہ

## بھگتو گے

### حضرت آدمؑ اور حواؑ کا جنت سے نکلنا اور توبہ کا قبول ہونا

(۱) فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِيْهِ وَقُلْنَا اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ وَلَكُمْ فِى الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ۝ پہر شیطان نے اون کو وہاں سے ڈگمگا دیا پہر جس عیش میں وہ تھے اوس سے نکلوا کر رہا اور ہم نے حکم دیا کہ تم نیچے اُترو تم میں سے ایک دوسرے کا دشمن ہے اور تمہارا ایک وقت تک (زمین پر) ٹھکانا اور سامان ہے (۲) فَتَلَقّٰى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ پہر آدمؑ نے اپنے رب کی طرف سے چند کلمات حاصل کیئے تب (خدا نے) آدمؑ کو معاف کر دیا بے شک وہ معاف کرنے والا مہربان ہے (۳) قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّىْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَاىَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ ہمنے کہدیا تہا تم سب یہاں سے نیچے اترجاؤ پہر اگر تمہارے پاس میرے طرف سے کوئی ہدایت پہنچے (فوا وس پر عمل کرنا کس لیئے کہ) جو میری ہدایت پر چلیں گے تو اون پر نہ کچہہ خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے (۴) وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ اور جو انکار کرینگے اور ہماری آیتوں کو جھٹلائیں گے وہی جہنمی بھی ہوں گے جو اوسی میں ہمیشہ رہا کریں گے ﴿

### عہد کو پورا کرنے کا حکم

(۱) يٰبَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِيْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ ۚ وَاِيَّايَ فَارْهَبُوْنِ ۝ بنی اسرائیل! میری وہ نعمتیں یاد کرو کہ جو میں نے تم کو بخشی تھیں اور میرے اقرار کو پورا کرو تو میں بھی تمہارے اقرار کو پورا کروں اور مجھہ ہی سے ڈرا کرو

### قرآن پر ایمان لانے کے لیے تاکید کی گئی

(۱) وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ ۠ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۡ وَاِيَّايَ فَاتَّقُوْنِ ۝ اور اس کتاب (یعنی قرآن) پر ایمان لاؤ کہ جس کو میں نے تمہارے اصول دین کی تصدیق کرتا ہوا نازل کیا ہے اور سب سے پہلے تم اوس کے منکر نہ ہوا اور میری آیتوں کو تھوڑی سی قیمت لے کر نہ بیچو اور مجھہ ہی سے ڈرا کرو

### صبر اور نماز سے مدد لیا کرو

(۱) وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ اور سچ میں جھوٹ نہ ملایا کرو اور جان بوجھکر حق کو نہ چھپایا کرو (۲) وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ۝ اور نماز قایم کیا کرو اور زکواۃ دیا کرو اور رکوع کرنے والوں کے ساتھہ مل کر رکوع کرتے رہو (۳) اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ

بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ کیا لوگوں کو تو نیکی کرنا بتلاتے ہو اور اپنی خبر بھی نہیں رکھتے حالانکہ تم کتاب پڑھتے ہو پھر کیوں نہیں سمجھتے (۴) وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ؕ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ۝ اور صبر اور نماز سے مدد لیا کرو بلاشبہ نماز مشکل ہے مگر اون پر کہ جو عاجزی کرتے ہیں (۵) الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۝ (اور) وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ضرور ہم کو اپنے پروردگار سے ملنا ہے اور ہم کو اوس کے پاس پھر کر جانا ہے (پس اون پر کچھ بھی مشکل نہیں

نعمات الٰہی کو یاد کرو اور قیامت کے دن کوئی کسی کے کام نہ آئے گا

(۱) يٰبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْۤ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝ اے بنی اسرائیل! میری اون نعمتوں کو یاد کرو کہ جو میں نے تم کو بخشیں اور میں نے تم کو جہان پر فضیلت دی (۲) وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝ اور اوس دن سے بھی ڈرو کہ جس دن کوئی شخص کسی کے کچھ بھی کام نہ آئے گا اور نہ اون کے لیے کوئی سفارش قبول ہوگی اور نہ اوس کے عوض میں کوئی معاوضہ لیا جائے گا اور نہ اون کی مدد کی جائے گی ؛



## بنی اسرائیل کو فرعون سے نجات دلانا

(۱) وَاِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ؕ وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ○ (اور اوس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے تم کو فرعونیوں سے نجات دی وہ تم کو بری طرح کا عذاب دیا کرتے تھے تمہارے بیٹوں کو ذبح کرتے تھے اور تمہاری لڑکیوں کو زندہ رہنے دیتے تھے اور اس میں تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہاری بڑی آزمایش تھی (۲) وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○ اور (اوس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے تمہارے لئے سمندر کو پھاڑ دیا پس تم کو تو بچا لیا اور تمہارے دیکھتے دیکھتے فرعونیوں کو ڈبو دیا ؟

## حضرت موسیٰ کا کوہ طور پر چالیس راتیں رہکر توریت کا حاصل کرنا

(۱) وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰٓى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ○ اور (اوس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ ہم نے موسیٰ سے چالیس رات کا وعدہ کیا پھر اوس کے بعد تم نے بچھڑا اپنا لیا حالانکہ تم ستم کر رہے تھے (۲) ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ پھر اس کے بعد بھی ہم نے تم کو معاف کر دیا تاکہ تم شکر کرو (۳) وَاِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَالْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ○ اور (اوس وقت کو بھی

یاد کرو) جب کہ ہم نے موسیٰ کو کتاب (توراۃ) اور قانون شریعت دیا تاکہ تم ہدایت پاؤ (۴) وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْٓا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○ اور (اوس وقت کو بھی یاد کرو) جب کہ موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ بھائیو! بلاشک تم نے بچھڑا بنا کر اپنی جانوں پر ظلم کر لیا پس اپنے پروردگار کے آگے توبہ کرو (اور وہ یہ ہے) کہ آپس میں ایک دوسرے کو قتل کرے یہ تمہارے لیئے تمہارے پروردگار کے نزدیک بہت بہتر ہے پھر تم کو خدا نے معاف کیا بے شک وہ بڑا معاف کرنے والا مہربان ہے ○

## حضرت موسیٰ سے خدا کو علانیہ دیکھنے کی خواہش

(۱) وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○ اور (اوس دن کو بھی یاد کرو) جب کہ تم نے (یعنی تمہارے بزرگوں نے) کہا کہ اے موسیٰ جب تک کہ ہم خدا کو علانیہ نہ دیکھ لیں گے آپکا ہرگز یقین نکریں گے تب تم کو بجلی نے دیکھتے دیکھتے آلیا (۲) ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ پھر ہم نے تم کو تمہارے مرنے کے بعد جلا اوٹھایا تاکہ تم شکر کرو

## منّ و سلوےٰ کا نازل کرنا

(۱) وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَأَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْا أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝ اور ہم نے تم پر ابر کا سایہ کیا۔ اور تم پر من و سلوی اُتارا (اور اجازت دی کہ) جو کچھہ ہمنے تم کو پاکیزہ چیزیں عطا کی ہیں اون میں سے کہاؤ (پیو) اور انہوں نے ہمارا تو کچھہ بھی نہیں لگاڑا بلکہ اپنا ہی کچھہ لگاڑتے رہے

## شہر میں داخل ہوتے وقت نافرمانی کی سزا

(۱) وَإِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ رَغَدًا وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ وَسَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے کہا کہ اس شہر میں جاؤ پہر وہاں دل بہر کر جہاں سے چاہو کہاؤ اور دروازے میں سجدہ کرتے ہوے گہسنا اور معافی مانگتے ہوے جانا تو ہم بھی تمہاری خطائیں معاف کردیں گے اور اچھے لوگوں کو اور زیادہ بھی دینگے

(۲) فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ فَأَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَاءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝ پہر ستمگار اوس بات کے سوائے جو اون سے کہی گئی تھی اور (بات) کہنے لگے تو ہم نے بھی اون شریروں پر اون کی بدکاری کے سبب جو وہ کیا کرتے تہے آسمان سے ایک بڑی بلا نازل کی ۞

حضرت موسیٰ نے اپنی قوم کیلئے پانی کی درخواست کی

(۱) وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِى الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ۝ اور (یاد کرو) جب کہ موسیٰ نے اپنی قوم کے لیے پانی کی درخواست کی تو ہم نے فرمایا (اے موسیٰ) اپنے عصا کو پتھر پر مارو (انہوں نے عصا مارا) تو اس سے بارہ (۱۲) چشمے پھوٹ نکلے سب لوگوں نے اپنا گھاٹ جان لیا (اجازت دی گئی کہ) خدا کے دیے ہوئے رزق میں سے کھاؤ اور پیو اور زمین میں فساد مچاتے نہ پھرو ۝

اعلیٰ رزق کے معاوضہ میں ادنیٰ چیزوں کی خواہش

(۱) وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ فَادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُخْرِجْ لَنَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ مِنْۢ بَقْلِهَا وَقِثَّآئِهَا وَفُوْمِهَا وَعَدَسِهَا وَبَصَلِهَا ؕ قَالَ اَتَسْتَبْدِلُوْنَ الَّذِىْ هُوَ اَدْنٰى بِالَّذِىْ هُوَ خَيْرٌ ؕ اِهْبِطُوْا مِصْرًا فَاِنَّ لَكُمْ مَّا سَاَلْتُمْ ؕ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ ؕ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ۝ اور (یاد کرو) جب کہ تم نے موسیٰ سے کہا کہ ہم تو ایک کھانے پر صبر نہیں کر سکتے پس ہمارے لیے اپنے رب سے مانگیے کہ وہ ہمارے لیے زمین کی پیداوار میں سے

ساگ اور ککڑی اور گیہوں اور مسور اور پیاز پیدا کرے (موسیٰ نے) کہا کیا تم
بری چیز کو اچھی چیز کے بدلے میں لینا چاہتے ہو؟ کسی شہر میں اتر پڑو بے
شک جو تم مانگتے ہو تم کو ملے گا اور (اون کی ان باتوں سے) اون پر ذلّت اور
کنگلاپن ڈالا گیا اور انہوں نے غضب الٰہی کمایا یہ اس سبب سے کہ وہ خدا کی
نشانیوں کا انکار کرتے رہتے تھے اور ناحق نبیوں کو قتل کیا کرتے تھے اور
(نیز) یہ (غضب الٰہی) اس لیے ہوا کہ وہ نافرمانی کیا کرتے اور حد سے بڑھ جاتے
تھے (۲) إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَادُوا وَالنَّصَارَىٰ وَالصَّابِئِينَ
مَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ
وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ۝ جو کوئی مسلمان اور (یہودی) اور
نصرانی اور صابی اللہ اور روز آخرت پر ایمان لائے اور اچھے کام بھی کرتا
رہے تو اون کا اجر اون کے رب کے ہاں موجود ہے اور نہ اون پر کچھ خوف
طاری ہوگا اور نہ وہ کچھ غم کریں گے ۝

---

عہد کے قبول نہ کرنے سے خدا نے اون پر کوہ طور کو بلند کیا

(۱) وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّورَ خُذُوا مَا آتَيْنَاكُمْ
بِقُوَّةٍ وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝ اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے
تم سے عہد لیا اور تم پر کوہ طور بلند کیا (اور کہا) جو کچھ ہم نے تم کو دیا ہے
اوس کو مضبوط ہو کر لو اور جو کچھ اوس میں ہے اوسکو یاد رکھو تاکہ تم پرہیزگار بنو

(۲) ثُمَّ تَوَلَّيْتُم مِّن بَعْدِ ذَالِكَ فَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ لَكُنتُم مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ٥ پہر تم اس کے بعد بھی پہر گئے پہر اگر تم پر خدا کا فضل اور اوس کی رحمت نہ ہوتی تو تم تباہ ہو جاتے (۳) وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِيْنَ اعْتَدَوْا مِنكُمْ فِي السَّبْتِ فَقُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خَاسِئِيْنَ ٥ اور بے شک تم کو وہ لوگ بھی معلوم ہیں جنہوں نے تم میں سے سبت کے دن زیادتی کی تھی پہر ہم نے اون سے کہدیا کہ ذلیل پھٹکارے ہوے بندر ہو جاؤ (۴) فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا خَلْفَهَا وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ٥ پس ہم نے اس واقعہ کو اوس زمانہ کے لوگوں کے لیے اور اُن سے پچھلے لوگوں کے لیئے عبرت اور پرہیزگاروں کے لیئے نصیحت بنا دیا

---

خداوند عالم نے گائے کو ذبح کرنے کا حکم دیکر اپنی قدرت کو ظاہر فرمایا ہے

(۱) وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ط قَالُوْا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ط قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ٥ اور (یاد کرو) جب کہ موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ تم کو خدا حکم دیتا ہے کہ ایک گائے ذبح کر ڈالو وہ بولے کیا آپ ہم سے دل لگی کرتے ہیں (موسیٰ نے) کہا خدا کی پناہ کہ میں (دل لگی کرکے) جاہلوں میں شامل ہو جاؤں (۲) قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ ط قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا فَارِضٌ وَّلَا بِكْرٌ ط عَوَانٌ بَيْنَ ذٰلِكَ فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ ٥ (بنی اسرائیل نے)

کہا اپنے خدا سے پوچھو کہ وہ ہم کو بتائے کہ کیسی ہو؟ (موسیٰ نے) کہا وہ یہ فرماتا ہے کہ وہ ایک ایسی گائے ہو کہ جو نہ بڈھی ہو نہ بچھڑی اس کے بیچ کی راس ہو پھر اب تو جو تم کو حکم دیا گیا ہے کرو (۳) قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّن لَّنَا مَا لَوْنُهَا ۚ قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفْرَاءُ فَاقِعٌ لَّوْنُهَا تَسُرُّ النَّاظِرِينَ ۝ وہ بولے اپنے رب سے پوچھو کہ وہ ہم کو بتائے (اس کا) رنگ کیسا ہو؟ (موسیٰ نے) کہا وہ فرماتا ہے کہ وہ ایسے زرد ڈھڈھاتے رنگ کی (یعنی بہت زرد پیلی) گائے ہو کہ جو دیکھنے والوں کو خوش معلوم ہو (۴) قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّن لَّنَا مَا هِيَ إِنَّ الْبَقَرَ تَشَابَهَ عَلَيْنَا وَإِنَّا إِن شَاءَ اللَّهُ لَمُهْتَدُونَ ۝ وہ بولے اپنے رب سے پوچھو کہ وہ ہم کو بتائے وہ کیسی ہو اس لئے کہ ہم کو تو گایوں میں (حیران) اشتباہ نہیں معلوم ہوتا اور اگر خدا نے چاہا تو ہم ٹھیک پتا لگا لیں گے (۵) قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُولٌ تُثِيرُ الْأَرْضَ وَلَا تَسْقِي الْحَرْثَ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا ۚ قَالُوا الْآنَ جِئْتَ بِالْحَقِّ ۚ فَذَبَحُوهَا وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ ۝ (موسیٰ نے) کہا وہ فرماتا ہے کہ وہ ایک ایسی گائے ہو کہ جو نہ ہلوں میں جتی ہو اور نہ لاؤ کشی کی ہو عمدہ ہو اوس میں کوئی داغ دھبہ بھی نہ ہو وہ بولے (ہاں) اب آپ نے ٹھیک بات بتلائی پس اوس کو ذبح تو کردیا مگر کرنے والے نہ تھے (۶) وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادَّارَأْتُمْ فِيهَا ۖ وَاللَّهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنتُمْ تَكْتُمُونَ ۝ اور (یاد کرو) جب کہ تم نے ایک شخص کو قتل کرکے اوس میں جھگڑنے لگے اور اللہ تعالیٰ اوس چیز کو جس کو تم چھپاتے تھے

ظاہر کرنا تھا (۲) فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ؕ كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى ۙ وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ○ پہر ہم نے حکم دیا کہ (اس میت پر اس گائے کا کوئی ٹکڑا) ارکہہ دو اللہ یوں ہی مردوں کو زندہ کر دیا کرتا ہے اور تم کو اپنی نشانیاں دکہایا کرتا ہے تاکہ تم سمجھو

---

بہ سبب گمراہی یا نافرمانی کے انسان کا قلب پتہر سے زیادہ سخت ہوجاتا ہے

(۱) ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ○ پہر اوس کے بعد تمہارے دل سخت ہوگئے گویا کہ وہ پتہر ہیں یا سختی میں اون سے بھی زیادہ تر اور بے شک بعض پتہر تو ایسے بھی ہیں کہ جن سے نہریں پھوٹ کر نکلتی ہیں اور بعض ایسے بھی ہیں کہ جو پھٹتے ہیں پھر اون سے پانی جہرتا ہے اور بعض ایسے بھی ہیں کہ جو خدا کے خوف سے نیچے گرتے ہیں اور اللہ تمہارے کام سے بے خبر نہیں ہے

---

خدا نے مسلمانوں کو آگاہ فرمایا کہ یہودی میرے احکام عمداً بدلتے تھے

(۱) اَفَتَطْمَعُوْنَ اَنْ يُّؤْمِنُوْا لَكُمْ وَقَدْ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَسْمَعُوْنَ كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ يُحَرِّفُوْنَهٗ مِنْۢ بَعْدِ مَا عَقَلُوْهُ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ○ مسلمانو

کیا تم کو یہ توقع ہے کہ یہود، تمہیں مانیں گے حالانکہ اون میں سے ایک ایسا گروہ بھی ہو گذرا ہے کہ جو کلام خدا سنتا تھا پھر اوس کو سمجھنے کے بعد دیدہ ودانستہ بدل ڈالتا تھا (۲) وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚ وَاِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ قَالُوْٓا اَتُحَدِّثُوْنَهُمْ بِمَا فَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ لِيُحَاۗجُّوْكُمْ بِهٖ عِنْدَ رَبِّكُمْ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ○ اور جب وہ مسلمانوں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم بھی ایمان لے آئے اور جب ایک دوسرے سے تنہا ملتا ہی تو کہتے ہیں کہ کیا تم مسلمانوں کو وہ بات کہدیتے ہو کہ جو خدا نے تم پر ظاہر کی ہے تاکہ وہ اوس سے تم کو تمہارے رب کے روبرو الزام دینے لگیں کیا تم نہیں سمجھتے (۳) اَوَلَا يَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ○ کیا وہ (یہودی) نہیں جانتے کہ جو کچھ وہ پوشیدہ اور جو کچھ ظاہر کرتے ہیں سب کو اللہ جانتا ہے ؛ ؛

---

بعضے ان پڑھ یہودی لوگوں کی خوشنودی کے موافق احکام کہا کرتے تھے

(۱) وَمِنْهُمْ اُمِّيُّوْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ الْكِتٰبَ اِلَّآ اَمَانِىَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَظُنُّوْنَ ○ اور بعض اون میں سے ان پڑھ بھی ہیں جن کو اپنے دلی منصوبوں کے سوائے کتاب کا علم بھی نہیں اور وہ محض اٹکل پچو باتیں بنایا کرتے ہیں (۲) فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ يَكْتُبُوْنَ الْكِتٰبَ بِاَيْدِيْهِمْ ۤ ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ ھٰذَا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ لِيَشْتَرُوْا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۭ فَوَيْلٌ لَّھُمْ مِّمَّا كَتَبَتْ اَيْدِيْهِمْ وَوَيْلٌ لَّھُمْ مِّمَّا يَكْسِبُوْنَ ○ پس

افسوس ہے اِن لوگوں پر جو اپنے ہاتھوں سے لکھتے ہیں پہر کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے تاکہ اِس سے کچھ روپیہ کمائیں پہر تف ہے اون کے ہاتھوں کے لکھے پر اور تف ہے اون کی کمائی پر (۳) وَقَالُوا لَن تَمَسَّنَا النَّارُ إِلَّا أَيَّامًا مَّعْدُودَةً ۚ قُلْ أَتَّخَذْتُمْ عِندَ اللَّهِ عَهْدًا فَلَن يُخْلِفَ اللَّهُ عَهْدَهُ ۖ أَمْ تَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝ اور وہ (یہ بھی) کہا کرتے ہیں کہ بجز چند گنتی کے دنوں کے ہم کو آگ (دوزخ کی) نہ چھوئے گی (اے نبی) اون سے پوچھو کیا تم نے اللہ سے کوئی عہد کرالیا ہے کہ پہر وہ اپنے عہد کے ہرگز خلاف نہ کرے گا یا تم اللہ پر وہ باتیں بناتے ہو کہ جن کو تم خود بھی نہیں جانتے (۴) بَلَىٰ مَن كَسَبَ سَيِّئَةً وَأَحَاطَتْ بِهِ خَطِيئَتُهُ فَأُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝ ہاں جس کسی نے برائی کمائی ہوگی اور اوس کو گناہوں نے ہر طرف سے گہیر لیا ہوگا پس وہی دوزخی ہیں وہاں اوس میں ہمیشہ رہا کرینگے (۵) وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝ اور جنہوں نے کہ ایمان لاکر اچھے کام بھی کیئے ہوں گے وہی جنتی ہیں وہ اوس میں ہمیشہ رہا کریں گے

---

پروردگار عالم نے بنی اسرائیل سے اوامر و نواہی کے ساتھہ پابند رہنے کے لیئے عہد لیا

(۱) وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَ بَنِي إِسْرَائِيلَ لَا تَعْبُدُونَ إِلَّا اللَّهَ قف

وَبِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَانًا وَّذِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰکِیْنِ وَقُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا وَّاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ ؕ ثُمَّ تَوَلَّیْتُمْ اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْکُمْ وَاَنْتُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝ اور یاد کرو) جب کہ ہم نے بنی اسرائیل سے عہد لیا کہ خدا کے سوائے اور کسی کی عبادت نہ کرنا اور ماں باپ سے اور قرابتدار وں اور یتیموں اور بےکسوں سے سلوک کرنا اور لوگوں سے اچھی بات کہنا اور نماز قایم کرنا اور زکواۃ دینا پھر پھیر چند آدمیوں کے تم میں سے منہ سوڑ کر سب پھر گئے (۲) وَاِذْ اَخَذْنَا مِیْثَاقَکُمْ لَا تَسْفِکُوْنَ دِمَآءَکُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَکُمْ مِّنْ دِیَارِکُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ ۝

اور یاد کرو) جب کہ ہم نے تم سے عہد لیا کہ آپس میں خوں ریزی نکرنا اور نہ اپنے لوگوں کو جلاوطن کرنا پھر تم نے اقرار کرلیا اور تم (اس کی) شہادت بھی دیتے ہو (۳) ثُمَّ اَنْتُمْ هٰۤؤُلَآءِ تَقْتُلُوْنَ اَنْفُسَکُمْ وَتُخْرِجُوْنَ فَرِیْقًا مِّنْکُمْ مِّنْ دِیَارِهِمْ تَظٰهَرُوْنَ عَلَیْهِمْ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاِنْ یَّاْتُوْکُمْ اُسٰرٰی تُفٰدُوْهُمْ وَهُوَ مُحَرَّمٌ عَلَیْکُمْ اِخْرَاجُهُمْ اَفَتُؤْمِنُوْنَ بِبَعْضِ الْکِتٰبِ وَتَکْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ ۚ فَمَا جَزَآءُ مَنْ یَّفْعَلُ ذٰلِکَ مِنْکُمْ اِلَّا خِزْیٌ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا ۚ وَیَوْمَ الْقِیٰمَةِ یُرَدُّوْنَ اِلٰۤی اَشَدِّ الْعَذَابِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

پھر تم ہی تو وہ ہو کہ جو اپنے لوگوں کو آپ قتل کرتے ہو اور اپنے ایک گروہ کو اون کے گھروں سے باہر نکالتے ہو اون پر گناہ اور زیادتی سے چڑھائی

کرتے ہو اور اگر وہی قوم غیروں کے ہاتھہ سے قیدی ہوکر تمہارے پاس آتے ہیں تو تم اون کو فدیہ دے کر چہڑا لیتے ہو حالانکہ اون کا نکال دینا ہی تم پر حرام تھا پہر کیا تم کتاب کے ایک حصہ پر ایمان رکھتے ہو اور دوسرے حصہ کا انکار کرتے ہو پہر جو تم میں سے ایسا کرے تو اوس کی یہی سزا ہے کہ دنیا میں بھی رسوا ہو اور قیامت کے روز بھی سخت عذاب میں ڈالا جاوے اور اللہ تمہارے کام سے غافل نہیں (۳) اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ز فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝ یہی وہ لوگ ہیں کہ جنہوں نے آخرت کے بدلے میں دنیا کی زندگی کو خرید کیا سو اون کے عذاب میں کمی ہوگی اور نہ اون کی مدد کو کوئی پہنچے گا ؞

---

خداوند عالم نے بغرض ہدایت رسولوں کو پے در پے بھیجا ناا ہلوں نے بعضے پیغمبروں کی تکذیب کی اور بعضوں کو قتل کیا ؞

(۱) وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَقَفَّيْنَا مِنْ بَعْدِهٖ بِالرُّسُلِ ز وَاٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ ط اَفَكُلَّمَا جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ بِمَا لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُكُمُ اسْتَكْبَرْتُمْ ج فَفَرِيْقًا كَذَّبْتُمْ وَفَرِيْقًا تَقْتُلُوْنَ ۝ اور بے شک ہم نے موسیٰ کو کتاب (توراۃ) دی اور اوس کے بعد بھی پے در پے رسول بھیجتے رہے اور ہم نے مریم کے بیٹے عیسیٰ کو بھی نشانیاں دی تھیں اور روح القدس سے اون کی تائید کی تھی کیا یہی

کرتا تھا کہ) جب تمہارے پاس کوئی رسول وہ حکم لائے کہ جس کو تمہارا دل نہ چاہے تو تم اکڑتے جاؤ؟ پس ایک گروہ کو جھٹلاتے اور ایک گروہ کو قتل کرنے لگو (۲)

وَقَالُوا قُلُوبُنَا غُلْفٌ ۚ بَل لَّعَنَهُمُ اللَّهُ بِكُفْرِهِمْ فَقَلِيلًا مَّا يُؤْمِنُونَ ۝

اور کہتے ہیں ہمارے دل غلاف میں ہیں (نہیں) بلکہ اون پر اون کے کفر کے سبب اللہ نے لعنت کر دی ہے پس اسلیے بہت ہی کم ایمان لاتے ہیں

قرآن شریف تصدیق کرتا ہے تورات کی

(۱) وَلَمَّا جَاءَهُمْ كِتَابٌ مِّنْ عِندِ اللَّهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ ۙ وَكَانُوا مِن قَبْلُ يَسْتَفْتِحُونَ عَلَى الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ فَلَمَّا جَاءَهُم مَّا عَرَفُوا كَفَرُوا بِهِ ۚ فَلَعْنَةُ اللَّهِ عَلَى الْكَافِرِينَ ۝ اور جب اون کے پاس خدا کی طرف سے کتاب اون کے اصول مذہب کی تصدیق کرتی ہوئی آئی حالانکہ اس سے بیشتر (اس کی برکت سے) کافروں پر فتحیابی بھی چاہا کرتے تھے تو پھر جب اون کے پاس وہ چیز (قرآن) کہ جس کو پہچان لیا آئی تو اوس کے منکر ہو گئے پس منکروں پر خدا کی مار (۲) بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهِ أَنفُسَهُمْ أَن يَكْفُرُوا بِمَا أَنزَلَ اللَّهُ بَغْيًا أَن يُنَزِّلَ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ عَلَىٰ مَن يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ ۖ فَبَاءُوا بِغَضَبٍ عَلَىٰ غَضَبٍ ۚ وَلِلْكَافِرِينَ عَذَابٌ مُّهِينٌ ۝ انہوں نے اپنی جانوں کو بہت ہی بُری چیز کے بدلے بیچ ڈالا (وہ یہ) کہ اللہ کی نازل کی ہوئی چیزوں کا اس ضد میں آکر انکار کرنے لگے کہ وہ اپنے فضل

(وحی) کو اپنے بندوں میں جس پر چاہتا ہے کیوں نازل کرتا ہے پس اونہوں نے غصے پر غصہ کمایا اور کافروں کو ذلت کا عذاب ہے (۳) وَاِذَا قِیْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَیْنَا وَیَكْفُرُوْنَ بِمَا وَرَآءَهٗ وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُمْ قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْۢبِیَآءَ اللّٰهِ مِنْ قَبْلُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۝ اور جب اون سے کہا جاتا ہے کہ جو خدا نے نازل کیا ہے اوس پر تو ایمان لاؤ تو کہتے ہیں ہم تو اوس پر ایمان لاتے ہیں جو ہم پر نازل کیا گیا اور اوس کے سوائے سب کے منکر ہیں حالانکہ (جس کے وہ منکر ہیں یعنی قرآن) وہ برحق ہے جو اون کے پاس ہے اوس کی تصدیق کر رہا ہے (اے محمدؐ) ان سے پوچھو پھر اگر تم ایمان دار تھے تو خدا کے رسولوں کو پہلے کیوں قتل کیا کرتے تھے (۴) وَلَقَدْ جَآءَكُمْ مُّوْسٰى بِالْبَیِّنٰتِ ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ۝ اور بے شک تمہارے پاس موسیٰ معجزے لے کر آئے پھر اوس کے بعد بھی تم نے بچھڑا اپنا لیا حالانکہ تم بڑا ستم کر رہے تھے (۵) وَاِذْ اَخَذْنَا مِیْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ خُذُوْا مَآ اٰتَیْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاسْمَعُوْا قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَیْنَا وَاُشْرِبُوْا فِیْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ قُلْ بِئْسَمَا یَاْمُرُكُمْ بِهٖۤ اِیْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے تم سے عہد لیا اور تم پر کوہ طور اوٹھایا کہ جو ہم نے تم کو دیا ہے (یعنی توراۃ) اوس کو مضبوط ہو کر لو اور سنو انہوں نے کہا سن تو لیا لیکن ماننے کے نہیں اور اون کے دلوں میں تو اون کے کفر کی وجہ سے بچھڑا اتر آیا تھا

کر گیا تمہارا (اے نبی) کہہ دو اگر تم ایمان دار ہو تو تمہارا ایمان تم کو بہت ہی برا حکم دے رہا ہے (۶) قُلْ اِنْ کَانَتْ لَکُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَۃُ عِنْدَ اللّٰہِ خَالِصَۃً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ کُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ○
کہہ دو! اگر آخرت کا گھر خدا کے نزدیک سب کے علاوہ خاص تمہارا ہی ہے تو موت کی آرزو کرو اگر تم سچے ہو (۷) وَلَنْ یَّتَمَنَّوْہُ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتْ اَیْدِیْهِمْ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌۢ بِالظّٰلِمِیْنَ ○ اور وہ تو اوس کی ہرگز ہرگز کبھی بھی آرزو نہ کریں گے اپنے اون اعمال کے سبب سے جو ان کے ہاتھوں نے آگے بھیج رکھے ہیں اور اللہ تو ظالموں کو خوب جانتا ہے (۸) وَلَتَجِدَنَّهُمْ اَحْرَصَ النَّاسِ عَلٰی حَیٰوۃٍ ۚ وَمِنَ الَّذِیْنَ اَشْرَکُوْا ۚ یَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْ یُعَمَّرُ اَلْفَ سَنَۃٍ ۚ وَمَا هُوَ بِمُزَحْزِحِهٖ مِنَ الْعَذَابِ اَنْ یُّعَمَّرَ ؕ وَاللّٰہُ بَصِیْرٌۢ بِمَا یَعْمَلُوْنَ ○ اور اب ان کو زندگی کا سب لوگوں سے اور (خاص کر) مشرکوں سے بھی زیادہ حریص پائیں گے ان میں سے ہر ایک آرزو کرتا ہے کہ کاش ہزار برس کی عمر دی جائے اور اگر اتنی عمر بھی دیجائے تو بھی وہ عذاب سے نہیں بچ سکتا اور جو کچھ بھی وہ کر رہے ہیں اللہ اوس کو خوب دیکھ رہا ہے

---

جو کوئی خدا اور رسولوں اور فرشتوں کا عدو ہے بہ تحقیق وہ کافر ہے یہ
(۱) قُلْ مَنْ کَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِیْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰی قَلْبِکَ بِاِذْنِ

اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ٥
کہو جو کوئی جبریل کا دشمن ہے (تو وہ خدا کا دشمن ہے) کس لیئے کہ اوس نے تو اس (قرآن) کو آپ کے دل پر خدا کے حکم سے اُتارا ہے جو وہ اپنے سے پہلے باتوں کی تصدیق کر رہا ہے اور وہ مومنوں کے لیے ہدایت اور خوشخبری دے رہا ہے (۲) مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰلَ فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ ٥ جو کوئی خدا کا اور اوس کے فرشتوں کا اور اوس کے رسولوں کا اور جبریلؑ کا اور میکائیلؑ کا دشمن ہے تو اللہ بھی کافروں کا دشمن ہے

---

خدا کے کلام کا انکار بدکار ہی کیا کرتے ہیں ؀

(۱) وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ۚ وَمَا يَكْفُرُ بِهَآ اِلَّا الْفٰسِقُوْنَ ٥
اور بے شک ہم نے آپ کے پاس کھلی ہوئی آیتیں بھیجدی ہیں اور ان کا بدکار لوگ ہی انکار کیا کرتے ہیں (۲) اَوَكُلَّمَا عٰهَدُوْا عَهْدًا نَّبَذَهٗ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ ۭ بَلْ اَكْثَرُھُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ٥ اور کیا (یہ نہیں کیا کہ) جب انہوں نے کوئی عہد باندھا تو انہیں میں سے ایک فریق نے اوس کو (توڑکر) پھینکدیا بلکہ اون میں سے اکثر تو اس کا اعتبار ہی نہیں کرتے تھے (۳) وَلَمَّا جَاۗءَھُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَھُمْ نَبَذَ فَرِيْقٌ مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ ۙ كِتٰبَ اللّٰهِ وَرَاۗءَ ظُهُوْرِهِمْ كَاَنَّهُمْ

لَا یَعْلَمُوْنَ ۝ اور جب کہ اون کے پاس خدا کی طرف سے وہ رسول آیا کہ جو اون کے پاس ہے اوس کی تصدیق کرتا ہے تو اہل کتاب کے ایک فریق نے خدا کی کتاب کو اپنی پیٹھ کے پیچھے ایسا پھینکا کہ گویا اوس کو جانتے ہی نہیں

بدوں حکم خدا جادو کا اثر نہیں ہوتا

(۱) وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ۚ وَمَا اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ۚ وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَاۤ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ۚ فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ۚ وَمَا هُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ ۚ وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۚ وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖۤ اَنْفُسَهُمْ ۚ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

اور یہود اوس چیز کے پیچھے پڑ گئے کہ جس کو شیاطین سلیمان کے عہد میں پڑھا کرتے تھے اور سلیمان تو کافر نہیں ہوئے تھے بلکہ خود وہ شیاطین ہی کافر تھے جو لوگوں کو جادو سکھایا کرتے تھے اور اس کے بھی (پیچھے پڑ گئے) کہ جو شہر بابل میں ہاروت اور ماروت دو فرشتوں پہ اوتارا گیا تھا اور وہ

کسی کو سکہاتے نہ تھے جب تک یہ نہ کہہ دیتے تھے کہ ہم تو صرف آزمائش کے لیئے ہیں تو کافر نہ بن پس اُن سے وہ بات سیکھتے تہے کہ جس سے خاوند اور بیوی میں جدائی ڈالیں حالانکہ وہ اوس سے کسی کو بجز حکم خدا کے کچہہ بھی ضرر نہیں پہنچا سکتے تھے اور (یہود) وہ چیز سیکھتے تھے کہ جو اون کو ضرر دیتی تھی نہ نفع اور وہ یہ بہی جانتے تہے کہ جس نے جادو خریدا اوس کے لیئے آخرت میں کچہہ بھی حصہ نہیں اور جس چیز کو انہوں نے اپنی جانوں سے خریدا وہ بہت ہی بد تھا کاش وہ جانتے بھی تو (۲) وَلَوْ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَمَثُوْبَةٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ خَيْرٌ ۭ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝ اور اگر وہ ایمان لاتے اور پرہیز گاری کرتے تو البتہ خدا کے ہاں کا اجر اون کے لیئے بہتر تھا کاش اون کو علم بہی ہوتا ؛

مسلمانوں کو سرکار دوعالم صلعم کے ساتھہ ادب سے پیش آنے کا حکم ؛

(۱) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ۭ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ مسلمانو! نبی صلی اللہ علیہ وسلم (سے لفظ) راعنا نکہا کرو بلکہ انظرنا کہا کرو اور سنا کرو اور کافروں کو تو دکھہ دینے والا عذاب ہے (۲) مَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْكِتٰبِ وَلَا الْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۭ وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝ اہل کتاب کے کافر اور مشرکین نہیں چاہتے کہ تمہارے رب کی طرف سے تم پر کوئی بھی اچھی بات

نازل ہو اور اللہ تو اپنی رحمت سے جس کو چاہتا ہے مخصوص کرتا ہے اور اللہ بڑا فضل کرنے والا ہے (۳) مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ مِثْلِهَا ؕ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ ہم جو کسی آیت کو منسوخ کرتے یا بھلا دیتے ہیں تو اوس سے بہتر یا اوس کے برابر لاتے ہیں کیا آپ نہیں جانتے کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے (۴) اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ۝ کیا آپ نہیں جانتے کہ خدا ہی کے لیے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے اور تمہارے لیے خدا کے سوائے نہ کوئی دوست ہے نہ مددگار ۞

---

اکثر اہل کتاب مسلمانوں کو اسلام سے برگشتہ کرنے کی کوشش کرتے تھے

(۱) اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْـَٔلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ؕ وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ۝ کیا تم بھی (اے مسلمانو!) چاہتے ہو کہ اپنے پیغمبر سے ویسے ہی سوال کرو جیسا کہ اس سے پہلے موسیٰ سے سوال کیے گئے تھے اور جس نے کفر سے ایمان کو بدلا تو وہ سیدھے رستہ سے بہکا (۲) وَدَّ كَثِيْرٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَوْ يَرُدُّوْنَكُمْ مِّنْ بَعْدِ اِيْمَانِكُمْ كُفَّارًا ۚ حَسَدًا مِّنْ عِنْدِ اَنْفُسِهِمْ مِّنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ ۚ فَاعْفُوْا وَاصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اکثر اہل کتاب تو اپنے حسد سے حق ظاہر ہونے کے بعد بھی یہ

چاہتے ہیں کہ کسی طرح سے تم کو بھی ایمان لانے کے بعد پہر کفر کی طرف لوٹا کر لے جائیں پس تم اوس وقت تک کہ اللہ اپنا حکم لائے معاف کرو اور درگزر کرتے رہو اللہ ہر چیز پر قادر ہے (۵) وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ ط وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِکُمْ مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْہُ عِنْدَ اللّٰہِ ط اِنَّ اللّٰہَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ۝ اور نماز پڑہا کرو اور زکواۃ دیا کرو اور جو کچہہ نیکی تم اپنے لیئے آگے بھیجوگے تو اوس کو خدا کے پاس موجود پاؤگے بے شک اللہ تمہارے کام دیکھہ رہا ہے

یہود یا نصارے خاص کر اپنے کو جنتی سمجھتے اور ایک دوسرے کو گمراہ بھی سمجھتے تھے:

(۱) وَقَالُوْا لَنْ یَّدْخُلَ الْجَنَّۃَ اِلَّا مَنْ کَانَ ھُوْدًا اَوْ نَصٰرٰی ط تِلْکَ اَمَانِیُّھُمْ ط قُلْ ھَاتُوْا بُرْھَانَکُمْ اِنْ کُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ۝ اور (اہل کتاب) کہتے ہیں کہ بجز یہود یا نصارے کے اور کوئی ہرگز جنت میں داخل نہوگا یہ اون کے ڈھکوسلے ہیں (اے محمدؐ اون سے) کہدو کہ تم (اس بات پر) اپنی دلیل تو لاؤ اگر سچے ہو (۲) بَلٰی ق مَنْ اَسْلَمَ وَجْھَہٗ لِلّٰہِ وَھُوَ مُحْسِنٌ فَلَہٗ اَجْرُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ وَلَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝ ہاں جس کسی نے اللہ کے سامنے اپنا منہ جھکا دیا اور وہ نیکی کرنے والا بھی ہو تو اوس کے لیے اوس کا بدلا اوس کے رب کے پاس ہے اور نہ اون پر کچہہ خوف ہوگا اور نہ

غمگین ہوں گے (۳) وَقَالَتِ الْيَهُودُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى عَلٰى شَيْءٍ وَّقَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُودُ عَلٰى شَيْءٍ وَّهُمْ يَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝ اور یہود کہتے ہیں کہ عیسائی ٹھیک راہ پر نہیں اور عیسائی کہتے ہیں کہ یہود راہ حق پر نہیں حالانکہ وہ سب کتاب بھی پڑھتے ہیں ایسی ہی باتیں وہ لوگ بھی کہتے ہیں جو بے علم ہیں (یعنی مشرکین عرب) پھر اللہ قیامت کے دن ان باتوں کا کہ جن میں وہ جھگڑ رہے ہیں خود فیصلہ کر دے گا

---

جو خدا کی مسجد میں جانیسے روکے وہ بڑا ظالم ہے

(۱) وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ يُّذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ وَسَعٰى فِيْ خَرَابِهَا اُولٰٓئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ يَّدْخُلُوْهَا اِلَّا خَآئِفِيْنَ ۝ اور اوس سے بڑھ کر کون ظالم ہوگا کہ جس نے اللہ کی مسجدوں میں اوس کے نام لینے کی بھی ممانعت کر دی اور اون کے اجاڑ دینے میں کوشش کی ہو اون کو تو یہی لائق تھا کہ اون میں ڈرتے ہوے جاتے (۲) لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَّلَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ اون کے لیے دنیا میں بھی رسوائی ہے اور اون کو آخرت میں بھی بڑا عذاب ہے (۳) وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ

إِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝ اور مشرق اور مغرب اللہ ہی کا ہے پھر جدھر پھر جاؤ ادھر ہی خدا کا رخ ہے خدا وسعت والا دانا ہے۔

## خدا کے لیئے کوئی بیٹا نہیں

(۱) وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ط بَلْ لَّهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ۝ اور کہتے ہیں کہ خدا نے بیٹا بنا یا ہے حالانکہ وہ پاک ہے بلکہ جو کچھ کہ آسمانوں اور زمین میں ہے سب اسیکا ہے سب اسیکے فرمانبردار ہیں (۲) بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَاِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ وہ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا ہے اور جب کوئی چیز کرنا چاہتا ہے تو صرف یہی کہدیتا ہے کہ ہو جا بس وہ ہو جاتی ہے

## بے علم کہتے ہیں کہ اللہ ہم سے کلام کیوں نہیں کرتا

(۱) وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ لَوْلَا يُكَلِّمُنَا اللّٰهُ اَوْ تَاْتِيْنَآ اٰيَةٌ ط كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّثْلَ قَوْلِهِمْ ط تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ قَدْ بَيَّنَّا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝ اور بے علم (مشرکین عرب) کہتے ہیں کہ اللہ ہم سے کیوں کلام نہیں کرتا یا ہمارے پاس کوئی نشانی کیوں نہیں آتی ان سے پہلے لوگ بھی ایسی ہی باتیں کہہ چکے ہیں ان کے دل ایکدوسرے کے مشابہ ہو گئے یقین کرنے والوں کے لیئے تو ہم آیتیں بیان کر چکے ہیں۔

(۲) إِنَّآ أَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ بَشِيرًا وَّنَذِيرًا وَّلَا تُسْـَٔلُ عَنْ أَصْحٰبِ الْجَحِيمِ ۝ ہم نے تم کو (اے نبی) دین حق دیکر خوشی اور ڈر سنانے کو بھیجا ہے اور تم سے (اے نبی) جہنمیوں کی کوئی پرسش نہ ہوگی (۳) وَلَن تَرْضٰى عَنكَ الْيَهُودُ وَلَا النَّصٰرٰى حَتّٰى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ ۗ قُلْ إِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى ۗ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَآءَهُم بَعْدَ الَّذِي جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِن وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيرٍ ۝ اور یہود آپ سے ہرگز خوش نہوں گے اور نہ نصاریٰ ہی راضی ہونگے تاوقتیکہ آپ ان کے مذہب کے پیرو نہو جائیں کہہ دو ہدایت تو اللہ ہی کی ہدایت ہے اور اگر آپ اس کے بعد بھی کہ آپ کے پاس علم آچکا ہے ان کی خواہشوں پر چلے تو آپ کے لیے اللہ کے مقابلہ میں نہ کوئی حمایتی ہوگا نہ مددگار

اہل ایمان قرآن کو ایسا پڑھتے ہیں جیسا کہ پڑھنے کا حق ہے

(۱) الَّذِينَ آتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَتْلُونَهُ حَقَّ تِلَاوَتِهِ ۗ أُولٰٓئِكَ يُؤْمِنُونَ بِهِ ۗ وَمَن يَكْفُرْ بِهِ فَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُونَ ۝ جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے (یعنی قرآن) وہ تو اس کو جیسا اس کے پڑھنے کا حق ہے ویسا ہی پڑھتے ہیں وہی اس پر ایمان بھی رکھتے ہیں اور جو اس کے منکر ہیں پس وہی نقصان پانے والے ہیں (۲) يٰبَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ اذْكُرُوا نِعْمَتِيَ الَّتِيٓ أَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَأَنِّي فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِينَ ۝

اے بنی اسرائیل میری اوس نعمت کو تو یاد کرو کہ جو میں نے تم کو دی تھی اور یہ بھی کہ میں نے تم کو جہان پر فضیلت دی تھی (۳) وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْئًا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝ اور اوس دن سے ڈرو کہ جس دن کوئی بھی کسی کے کچھہ کام نہ آئے گا اور نہ اوس کے طرف سے بدلا قبول ہوگا اور نہ سفارش فائدہ دے گی اور نہ اون کی مدد کی جائے گی ۞ ۞

حضرت ابراہیم کی کئی باتوں میں آزمائش کی گئی

وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ ؕ قَالَ اِنِّيْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ؕ قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ؕ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ ۝ اور (یاد کرو) جب کہ ابراہیم کو اوس کے رب نے کئی باتوں میں آزمایا تو اوس نے اون کو پورا کر دیا (خدا نے) کہا کہ ہم تم کو لوگوں کا پیشوا کیا چاہتے ہیں (وہ) بولے اور میری اولاد میں سے بھی؟ (خدا نے) فرمایا میرا اقرار ظالموں تک نہیں پہنچیا (۲) وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ؕ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ؕ وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ اَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّآئِفِيْنَ وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ ۝ اور جب کہ ہم نے خانہ کعبہ کو لوگوں کے لیے مرجع اور امن کی جگہ بنایا اور (حکم دیا کہ) مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بناؤ اور ہم نے ابراہیم اور اسمٰعیل ؑ سے عہد لیا

کہ میرے گھر کو طواف کرنے والوں اور اعتکاف کرنے والوں اور رکوع کرنے والوں اور سجدہ کرنے والوں کے لیئے پاک صاف رکھیں۔

حضرت ابراہیمؑ نے شہر کو امن میں رہنے کیلئے دعا فرمایا

(۱) وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ قَالَ وَمَنْ كَفَرَ فَاُمَتِّعُهٗ قَلِيْلًا ثُمَّ اَضْطَرُّهٗٓ اِلٰى عَذَابِ النَّارِ ؕ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝ اور جب کہ ابراہیمؑ نے کہا اے رب اِس مقام کو امن کا شہر کر دے اور یہاں کے باشندوں کو میووں کی روزی دیجیو اوس کو کہ جو ان میں سے اللہ اور قیامت پر ایمان لائے (اللہ نے) فرمایا اور جو کافر ہوگا اوس کو بھی کسی قدر فائدہ مند کردوں گا پھر (آخر تو) اوس کو کھینچ کر آگ کے عذاب میں ڈالوں گا اور وہ بہت بری جگہ ہے (۲) وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ؕ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ اور (یاد کرو) جب کہ ابراہیمؑ کعبے کی بنیادیں اٹھا رہے تھے اور اسمعیل بھی (اور وہ یہ کہتے جاتے تھے) اے رب ہم سے (یہ خدمت) قبول کر بے شک تو ہی سنتا جانتا ہے (۳) رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ۪ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ۚ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ اے ہمارے رب اور ہم دونوں کو اپنا

فرماں بردار رکھیو اور ہماری اولاد میں سے بھی ایک گروہ اپنا فرماں بردار رکھنا اور ہم کو عبادت کرنے کے دستور بتلا اور ہم پر مہربانی رکھیو تو ہی ہے معاف کرنے والا مہربان (۴) رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيهِمْ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ آيَاتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيهِمْ ۚ إِنَّكَ أَنتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝ اے ہمارے رب اور اون کے لیے اون ہی میں سے ایک رسول بھی مبعوث کیجیو کہ اون کو تیری آیتیں سنائے اور اون کو کتاب اور حکمت سکھائے اور پاک بنا دے تو ہی ہے زبردست حکمت والا

## ملت حضرت ابراہیم سے وہی منہ پھیر لگا جو احمق ہوگا

(۱) وَمَن يَرْغَبُ عَن مِّلَّةِ إِبْرَاهِيمَ إِلَّا مَن سَفِهَ نَفْسَهُ ۚ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنَاهُ فِي الدُّنْيَا ۖ وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصَّالِحِينَ ۝ اور ملت ابراہیم سے کون منہ پھیر سکتا ہے مگر وہی جو احمق بن گیا ہو اور ہم نے تو اون کو دنیا میں بھی بزرگی دی تھی اور آخرت میں بھی وہ اچھے لوگوں میں سے ہوں گے (۲) إِذْ قَالَ لَهُ رَبُّهُ أَسْلِمْ ۖ قَالَ أَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعَالَمِينَ ۝ جب اون کو اون کے رب نے کہا کہ فرمانبردار ہو جاؤ تو ابراہیم نے عرض کیا میں تمام جہاں کے پروردگار کے آگے سر نیاز خم کر چکا (۳) وَوَصَّىٰ بِهَا إِبْرَاهِيمُ بَنِيهِ وَيَعْقُوبُ يَا بَنِيَّ إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَىٰ لَكُمُ الدِّينَ

فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝ اور ابراہیمؑ اور یعقوبؑ نے اسی بات کی اپنی اولاد کو وصیت بھی کی تھی کہ اللہ تعالےٰ نے تمہارے لیے اے لڑکو! یہ دین پسند کرلیا ہے پھر تم مرو تو مسلمان ہی ہوکر مرنا

حضرت یعقوبؑ نے اپنی اولاد سے دریافت فرمایا کہ تم میرے بعد کسکی عبادت کروگے

(۱) اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْۢ بَعْدِيْ قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًا وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ کیا (اے بنی اسرائیل) تم اوس وقت موجود تھے کہ جب یعقوب کا وقت اخیر آیا جب کہ انھوں نے اپنے بیٹوں سے کہا کہ تم میرے بعد کس کی عبادت کروگے انھوں نے عرض کیا ہم آپ کے خدا کی عبادت کریں گے جو آپ کا خدا اور آپ کے بزرگوں ابراہیمؑ اور اسمٰعیلؑ اور اسحٰقؑ کا خدا ہے واحد ہے اور ہم تو اوسی کے فرماں بردار ہیں (۲) تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْــَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ یہ ایک جماعت تھی کہ جو گزرگئی وہ جو کچھ کرگئے تو اپنے لیئے اور تم نے جو کچھ کیا تو اپنے لیے اور اون کے عمل کی تم سے کچھ پرسش نہوگی



ملت حضرت ابراہیم کے پابند رہنا چاہیئے ؎

(۱) وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا ؕ قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ اور وہ کہتے ہیں یہودی یا نصرانی ہوجاؤ تم راہ پاؤگے کہہ دو نہیں بلکہ ہم ملت ابراہیم کے پابند ہیں جو خالص اللہ کے ہو رہے تھے اور وہ مشرک نہ تھے (۲) قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِىَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَمَآ اُوْتِىَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۖ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ کہہ دو ہم اللہ پر اور جو ہماری طرف نازل کیا گیا (قرآن) اور جو ابراہیم اور اسمعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور اون کی اولاد کی طرف اوترا اور جو کچھ موسیٰ اور عیسیٰ کو دیا گیا اور جو کچھ نبیوں کو اون کے پروردگار کی طرف سے دیا گیا سب پر ایمان لائے ہم اون میں سے کسی میں کچھ بھی فرق نہیں کرتے اور ہم اوسی کے فرماں بردار ہیں (۳) فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا ۚ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا هُمْ فِىْ شِقَاقٍ ۚ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ پھر اگر وہ بھی اسی طرح سے ایمان لے آئیں کہ جس طرح تم ایمان لائے ہو تو انہوں نے بھی ہدایت پائی اور اگر وہ نہ مانیں تو ضد میں پڑے ہوئے ہیں پھر تمکو خدا اونکے شر سے بچانے کے لیئے کافی ہے اور وہ سننے والا جاننے والا ہے

## اللہ کے رنگ سے بہتر کون رنگ سکتا ہے

(۱) صِبْغَةَ اللّٰهِ ۚ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ صِبْغَةً ۫ وَّنَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ ۝

اللہ کے رنگ میں رنگو اور اللہ کے رنگ سے کس کا رنگ بہتر ہو سکتا ہے اور دیکھو ہم تو اوسیکی عبادت کرتے ہیں (۲) قُلْ اَتُحَآجُّوْنَنَا فِى اللّٰهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ ۚ وَلَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ ۚ وَنَحْنُ لَهٗ مُخْلِصُوْنَ ۝

کہہ دو کیا تم ہم سے اللہ کے معاملے میں جھگڑتے ہو حالانکہ وہ ہمارا بھی رب ہے اور تمہارا بھی اور ہمارے لیے ہمارے اعمال ہیں اور تمہارے لیے تمہارے اعمال اور ہم تو اوس کے مخلص بھی ہیں (۳) اَمْ تَقُوْلُوْنَ اِنَّ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطَ كَانُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى ۗ قُلْ ءَاَنْتُمْ اَعْلَمُ اَمِ اللّٰهُ ۗ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهٗ مِنَ اللّٰهِ ۗ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝ کیا اب یہ کہو گے کہ ابراہیم اور اسمعیل اور اسحق اور یعقوب اور اسباط یہودی یا نصرانی تھے ان سے پوچھو کیا تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ اور اس سے زیادہ کون ظالم ہے کہ جس کے پاس خدا کی طرف کی شہادت بھی ہو اور وہ اسکو چھپائے اور اللہ تمہارے کام سے بیخبر نہیں (۴) تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْــَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

یہ ایک امت تھی جو گزر گئی جو وہ کر گئے اون کے لیئے اور جو کچھ تم نے کیا تمہارے لیے اور تم سے اون کے اعمال کی پرسش نہ ہو گی

